# ضرب کے پہاڑے

| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲ | ۴ | ۶ | ۸ | ۱۰ | ۱۲ | ۱۴ | ۱۶ | ۱۸ | ۲۰ | ۲۲ | ۲۴ | ۲۶ | ۲۸ | ۳۰ | ۳۲ |
| ۳ | ۶ | ۹ | ۱۲ | ۱۵ | ۱۸ | ۲۱ | ۲۴ | ۲۷ | ۳۰ | ۳۳ | ۳۶ | ۳۹ | ۴۲ | ۴۵ | ۴۸ |
| ۴ | ۸ | ۱۲ | ۱۶ | ۲۰ | ۲۴ | ۲۸ | ۳۲ | ۳۶ | ۴۰ | ۴۴ | ۴۸ | ۵۲ | ۵۶ | ۶۰ | ۶۴ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۲۰ | ۲۵ | ۳۰ | ۳۵ | ۴۰ | ۴۵ | ۵۰ | ۵۵ | ۶۰ | ۶۵ | ۷۰ | ۷۵ | ۸۰ |
| ۶ | ۱۲ | ۱۸ | ۲۴ | ۳۰ | ۳۶ | ۴۲ | ۴۸ | ۵۴ | ۶۰ | ۶۶ | ۷۲ | ۷۸ | ۸۴ | ۹۰ | ۹۶ |
| ۷ | ۱۴ | ۲۱ | ۲۸ | ۳۵ | ۴۲ | ۴۹ | ۵۶ | ۶۳ | ۷۰ | ۷۷ | ۸۴ | ۹۱ | ۹۸ | ۱۰۵ | ۱۱۲ |
| ۸ | ۱۶ | ۲۴ | ۳۲ | ۴۰ | ۴۸ | ۵۶ | ۶۴ | ۷۲ | ۸۰ | ۸۸ | ۹۶ | ۱۰۴ | ۱۱۲ | ۱۲۰ | ۱۲۸ |
| ۹ | ۱۸ | ۲۷ | ۳۶ | ۴۵ | ۵۴ | ۶۳ | ۷۲ | ۸۱ | ۹۰ | ۹۹ | ۱۰۸ | ۱۱۷ | ۱۲۶ | ۱۳۵ | ۱۴۴ |
| ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ | ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | ۱۱۰ | ۱۲۰ | ۱۳۰ | ۱۴۰ | ۱۵۰ | ۱۶۰ |
| ۱۱ | ۲۲ | ۳۳ | ۴۴ | ۵۵ | ۶۶ | ۷۷ | ۸۸ | ۹۹ | ۱۱۰ | ۱۲۱ | ۱۳۲ | ۱۴۳ | ۱۵۴ | ۱۶۵ | ۱۷۶ |
| ۱۲ | ۲۴ | ۳۶ | ۴۸ | ۶۰ | ۷۲ | ۸۴ | ۹۶ | ۱۰۸ | ۱۲۰ | ۱۳۲ | ۱۴۴ | ۱۵۶ | ۱۶۸ | ۱۸۰ | ۱۹۲ |
| ۱۳ | ۲۶ | ۳۹ | ۵۲ | ۶۵ | ۷۸ | ۹۱ | ۱۰۴ | ۱۱۷ | ۱۳۰ | ۱۴۳ | ۱۵۶ | ۱۶۹ | ۱۸۲ | ۱۹۵ | ۲۰۸ |
| ۱۴ | ۲۸ | ۴۲ | ۵۶ | ۷۰ | ۸۴ | ۹۸ | ۱۱۲ | ۱۲۶ | ۱۴۰ | ۱۵۴ | ۱۶۸ | ۱۸۲ | ۱۹۶ | ۲۱۰ | ۲۲۴ |
| ۱۵ | ۳۰ | ۴۵ | ۶۰ | ۷۵ | ۹۰ | ۱۰۵ | ۱۲۰ | ۱۳۵ | ۱۵۰ | ۱۶۵ | ۱۸۰ | ۱۹۵ | ۲۱۰ | ۲۲۵ | ۲۴۰ |
| ۱۶ | ۳۲ | ۴۸ | ۶۴ | ۸۰ | ۹۶ | ۱۱۲ | ۱۲۸ | ۱۴۴ | ۱۶۰ | ۱۷۶ | ۱۹۲ | ۲۰۸ | ۲۲۴ | ۲۴۰ | ۲۵۶ |

# سوالات

۱ (۱) پانچ کا پہاڑہ ۱۳ سے آگے سُناؤ ✣

(۲) ۹ 〃 ۱۱ 〃 〃 ✣

(۳) ۱۳ 〃 ۷ 〃 〃 ✣

(۴) ۷ 〃 ۶ 〃 〃 ✣

(۵) ۱۴ 〃 ۵ 〃 〃 ✣

(۶) ۱۲ 〃 ۴ 〃 〃 ✣

(۷) ۸ 〃 ۹ 〃 〃 ✣

(۸) ۱۶ 〃 ۱۲ 〃 〃 ✣

(۹) ۶ 〃 ۸ 〃 〃 ✣

(۱۰) ۱۱ 〃 ۱۳ 〃 〃 ✣

(۱۱) ۱۵ 〃 ۶ 〃 〃 ✣

(۱۲) ۴ 〃 ۱۱ 〃 〃 ✣

(۱۳) ۱۰ 〃 ۸ 〃 〃 ✣

۲ (۱) ۱۵ کا پہاڑہ ۴ سے لے کر ۷ تک سُناؤ ✣

(۲) ۱۲ 〃 ۷ 〃 ۱۴ 〃 ✣

(۳) ۱۳ 〃 ۷ 〃 ۱۴ 〃 ✣

(۴) ۱۴ کا پہاڑہ ۳ سے لے کر ۹ تک سناؤ +

(۵) ۱۶ " ۸ " ۱۳ " +

(۶) ۱۱ " ۴ " ۱۲ " +

(۷) ۱۲ " ۹ " ۱۶ " +

(۸) ۱۰ " ۶ " ۱۱ " +

۳- اِن کے جواب دو ۔

| | | |
|---|---|---|
| (۱) ۷ × ۱۳ | (۱۳) ۱۴ × ۱۵ | (۲۵) ۱۵ × ۱۵ |
| (۲) ۹ × ۶ | (۱۴) ۱۶ × ۱۲ | (۲۶) ۱۷ × ۱۳ |
| (۳) ۱۴ × ۵ | (۱۵) ۱۵ × ۱۲ | (۲۷) ۱۲ × ۱۱ |
| (۴) ۱۵ × ۷ | (۱۶) ۶ × ۱۴ | (۲۸) ۱۳ × ۱۵ |
| (۵) ۱۸ × ۹ | (۱۷) ۱۶ × ۱۶ | (۲۹) ۱۴ × ۱۱ |
| (۶) ۹ × ۱۲ | (۱۸) ۱۵ × ۱۶ | (۳۰) ۱۵ × ۸ |
| (۷) ۱۲ × ۱۷ | (۱۹) ۱۶ × ۱۳ | (۳۱) ۱۶ × ۱۳ |
| (۸) ۱۶ × ۱۲ | (۲۰) ۱۵ × ۱۱ | (۳۲) ۱۴ × ۱۳ |
| (۹) ۵ × ۱۴ | (۲۱) ۱۴ × ۱۲ | (۳۳) ۱۲ × ۱۶ |
| (۱۰) ۱۳ × ۶ | (۲۲) ۹ × ۱۶ | (۳۴) ۱۶ × ۱۴ |
| (۱۱) ۱۱ × ۱۸ | (۲۳) ۱۴ × ۱۴ | (۳۵) ۱۵ × ۷ |
| (۱۲) ۱۵ × ۱۱ | (۲۴) ۱۳ × ۱۳ | (۳۶) ۱۴ × ۹ |

(۳۷) ۱۶ × ۷ (۴۲) ۱۶ × ۱۱ (۴۷) ۱۲ × ۱۶

(۳۸) ۱۶ × ۱۵ (۴۳) ۱۵ × ۹ (۴۸) ۱۳ × ۱۶

(۳۹) ۱۶ × ۹ (۴۴) ۱۴ × ۱۲ (۴۹) ۱۴ × ۱۲

(۴۰) ۱۲ × ۸ (۴۵) ۱۱ × ۱۴ (۵۰) ۱۶ × ۲۵

(۴۱) ۱۴ × ۷ (۴۶) ۱۳ × ۱۵

۴- ان سوالوں کو حل کرو۔

(۱) ۳ × ۴ + ۵ (۱۳) ۸ × ۷ + ۴۴ − ۹

(۲) ۴ × ۵ + ۳ (۱۴) ۹ × ۲ − ۱۹ + ۵

(۳) ۲ × ۷ + ۴ − ۳ (۱۵) ۱۴ × ۴ − ۲۰ + ۸

(۴) ۹ × ۳ + ۷ − ۴ (۱۶) ۱۶ × ۵ + ۱۹ − ۵

(۵) ۸ × ۳ − ۶ + ۵ (۱۷) ۱۵ × ۶ − ۱۸ + ۳

(۶) ۷ × ۶ − ۲ + ۵ (۱۸) ۱۱ × ۷ − ۸ + ۴

(۷) ۵ × ۸ − ۱۰ + ۸ (۱۹) ۹ × ۴ + ۵ − ۸

(۸) ۹ × ۳ + ۷ − ۴ (۲۰) ۸ × ۵ − ۹ + ۲

(۹) ۶ × ۵ − ۶ + ۸ (۲۱) ۹ × ۳ + ۴ − ۵

(۱۰) ۱۲ × ۴ − ۸ + ۱۰ (۲۲) ۷ × ۲ × ۴ + ۶

(۱۱) ۱۳ × ۳ − ۹ + ۵ (۲۳) ۸ × ۶ × ۲ + ۴

(۱۲) ۱۰ × ۷ × ۹ − ۳ (۲۴) ۹ × ۵ × ۲ + ۲

| | |
|---|---|
| (۲۵) ۸ × ۲ × ۶ − ۱۰ | (۳۳) ۱۸ × ۴ + ۸ − ۱۵ |
| (۲۶) ۶ × ۴ × ۲ + ۵ | (۳۴) ۲۰ × ۶ − ۱۸ + ۴ |
| (۲۷) ۷ × ۳ × ۳ − ۱۳ | (۳۵) ۹ × ۹ − ۱۱ + ۶ |
| (۲۸) ۱۴ × ۴ + ۶ − ۱۲ | (۳۶) ۷ × ۸ − ۱۶ + ۴ |
| (۲۹) ۱۲ × ۶ + ۸ − ۱۰ | (۳۷) ۹ × ۶ − ۴ + ۱۳ |
| (۳۰) ۱۵ × ۳ − ۷ + ۲ | (۳۸) ۱۱ × ۶ + ۴ − ۱۲ |
| (۳۱) ۱۵ × ۵ + ۱۰ − ۱۲ | (۳۹) ۱۳ × ۷ − ۱ + ۱۰ |
| (۳۲) ۱۷ × ۳ × ۲ − ۲۲ | (۴۰) ۱۶ × ۸ − ۱۸ + ۹ |

## جوابات

| | | | |
|---|---|---|---|
| (۱) ۱۰ | (۱۱) ۳۵ | (۲۱) ۲۶ | (۳۱) ۷۳ |
| (۲) ۲۳ | (۱۲) ۶۲۷ | (۲۲) ۶۲ | (۳۲) ۸۰ |
| (۳) ۱۵ | (۱۳) ۹۱ | (۲۳) ۱۰۰ | (۳۳) ۶۵ |
| (۴) ۳۰ | (۱۴) ۱۳ | (۲۴) ۹۶ | (۳۴) ۱۰۶ |
| (۵) ۲۳ | (۱۵) ۴۴ | (۲۵) ۸۶ | (۳۵) ۷۶ |
| (۶) ۴۵ | (۱۶) ۹۰ | (۲۶) ۵۳ | (۳۶) ۴۴ |
| (۷) ۳۸ | (۱۷) ۷۵ | (۲۷) ۵۰ | (۳۷) ۶۳ |
| (۸) ۳۰ | (۱۸) ۷۳ | (۲۸) ۵۰ | (۳۸) ۵۸ |
| (۹) ۳۲ | (۱۹) ۳۳ | (۲۹) ۷۰ | (۳۹) ۱۰۰ |
| (۱۰) ۵۰ | (۲۰) ۳۴ | (۳۰) ۵۲ | (۴۰) ۱۱۹ |

# چند کارآمد مختصر قاعدے

**قاعدہ ۱**۔ جب مضروب اور مضروب فیہ ۱۰۰ کے اندر ہوں۔ یعنی اُن میں دو درجے سے زیادہ کے ہندسے نہ ہوں۔ تو دونو رقموں کی دہائیوں کو آپس میں ضرب دیکر اُتنے ہی سینکڑے تصوّر کر لیتے ہیں۔ اِکائیوں کو پھر آپس میں ضرب دیکر دہائیوں کے حاصِل ضرب میں جمع کرتے ہیں۔ پھر ایک کی دہائیوں کو دُوسری رقم کی اِکائیوں میں اور اِکائیوں کو دہائیوں میں ضرب دیکر دِل میں جمع کرتے ہیں۔ اور اِس حاصِل جمع کو پہلے حاصِل جمع میں شامل کرتے ہیں ×

**مثال ۱** ۴۳ × ۳۷

پہلے ۴ دہائیوں کو ۳ دہائیوں میں ضرب دِیا۔ تو آئے ۱۲۰۰ | کل
پھر ۳ اِکائیوں کو ۷ اِکائیوں میں ضرب دِیا۔ تو آئے ۲۱ | ۱۲۲۱
پھر مضروب فیہ کی دہائیوں یعنی ۳ کو ضرب دِیا مضروب کی اِکائیوں یعنی ۳ میں۔ آئے ۹۰
اور مضروب فیہ کی اِکائیوں یعنی ۷ کو ضرب دِیا مضروب کی دہائیوں یعنی ۴ میں۔ آئے ۲۸۰ | حاصِل جمع ۳۷۰

پس ۱۲۲۱ + ۳۷۰ = ۱۵۹۱ یہی جواب ہُوا ÷

مثال ۲ ۶۸ × ۵۲

پہلے دہائیوں کو دہائیوں میں اور اکائیوں کو اکائیوں میں ضرب دیا۔ تو آئے ۳۰۱۶ +

پھر دہائیوں کو اکائیوں میں اور اکائیوں کو دہائیوں میں ضرب دیا۔ تو آئے ۵۲۰ ÷

پس ۳۰۱۶ + ۵۲۰ = ۳۵۳۶ یہی حاصل ضرب ہُوا +

## سوالات

ان رقموں کو آپس میں ضرب دو ۔

۱ ۲۵ × ۲۳ ÷

۲ ۳۵ × ۴۳ ÷

۳ ۴۱ × ۶۸ ÷

۴ ۳۸ × ۹۹ ÷

۵ ۳۲ × ۵۵ ÷

۶ ۶۲ × ۳۵ ÷

۷ ۳۶ × ۷۱ ÷

۸ ۴۸ × ۹۲ ÷

۹ ۳۸ × ۸۲ ÷

۱۰ ۴۷ × ۹۳ ÷

### جوابات

۱ ۵۷۵ ÷ ۳ ۲۷۸۸ ÷ ۵ ۱۷۶۰ ÷

۲ ۱۵۰۵ ÷ ۴ ۳۷۶۲ ÷ ۶ ۲۱۷۰ ÷

۷ ۲۵۵۶ ÷ ۸ ۴۴۱۶ ÷ ۹ ۳۱۱۶ ÷ ۱۰ ۴۳۲۷۱ ÷

**قاعدہ ۲**- اگر مضروب تین درجے کا ہو- تو اُس کے اجزا کو الگ الگ مضروب رفیہ میں ضرب دے کر جمع کر لیتے ہیں ÷

**مثال ۱** ۶۳۲ × ۱۵

۶۰۰ + ۳۰ + ۲ = ۶۳۲

اِس لئے ۲×۱۵ + ۳۰×۱۵ + ۶۰۰ ×۱۵ = ۶۳۲×۱۵

۳۰ + ۴۵۰ + ۹۰۰۰ =

÷ ۹۴۸۰ =

**مثال ۲** ۷۳۵ کو ۲۴ میں ضرب دو-

۵ + ۳۰ + ۷۰۰ = ۷۳۵

اِس لئے ۵×۲۴ + ۳۰×۲۴ + ۷۰۰×۲۴ = ۷۳۵ ×۲۴

۱۲۰ + ۷۲۰ + ۱۶۸۰۰ =

۸۴۰ + ۱۶۸۰۰ =

÷ ۱۷۶۴۰ =

**مثال ۳** ۸۴۳ × ۳۵

۳ + ۴۰ + ۸۰۰ = ۸۴۳

اِس لئے ۸۴۳ × ۳۵ = ۸۰۰ × ۳۵ + ۴۰ × ۳۵ + ۳ × ۳۵

= ۲۸۰۰۰ + ۱۴۰۰ + ۱۰۵

= ۲۹۴۰۰ + ۱۰۵

= ۲۹۵۰۵ ∻

بعض موقعوں پر مضروب اور مضروب فیہ دونو کے اجزا کرکے ضرب دیتے ہیں۔

**مثال** ۳۲۵ × ۴۳

= (۳۰۰ + ۲۰ + ۵) × (۳ + ۴۰)

= ۱۲۰۰۰ + ۸۰۰ + ۲۰۰ + ۹۰۰ + ۶۰ + ۱۵

= ۱۳۰۰۰ + ۹۷۵

= ۱۳۹۷۵ ∻

## سوالات

اِن رقموں کو ضرب دو۔

| | |
|---|---|
| ۱ ۴۳۲ × ۲۱ ∻ | ۵ ۲۱۹ × ۳۵ ∻ |
| ۲ ۳۳۶ × ۳۲ ∻ | ۶ ۱۱۹ × ۲۴ ∻ |
| ۳ ۲۱۸ × ۴۱ ∻ | ۷ ۲۱۱ × ۲۵ ∻ |
| ۴ ۱۴۷ × ۲۳ ∻ | ۸ ۱۳۲ × ۲۸ ∻ |

٩ ١٤٣ × ٢٢ ÷ ‏ ١١ ٣١٣ × ٢٢ ÷

١٠ ٢٠٩ × ٤١ ÷ ‏ ١٢ ٤٢٥ × ٢٦ ÷

جوابات

١ ٩٠٧٢ ÷ ‏ ٥ ٧٦٦٥ ÷ ‏ ٩ ٣١٤٦ ÷

٢ ١٠٧٥٢ ÷ ‏ ٦ ٢٨٥٦ ÷ ‏ ١٠ ٨٥٦٩ ÷

٣ ٨٩٣٥ ÷ ‏ ٧ ٥٢٧٥ ÷ ‏ ١١ ٦٨٨٦ ÷

٤ ٣٣٨١ ÷ ‏ ٨ ٣٦٩٦ ÷ ‏ ١٢ ١١٠٥٠ ÷

**قاعدہ ٣** - کسی رقم کو ٩٩ یا ٩٩٩ یا ٩٩٩٩ یا کسی ایسے ہی مضروب فیہ میں ضرب دینا ہو - جس میں ٩ کے سوا اور کوئی عدد نہ ہو - تو مضروب فیہ میں جتنے ٩ ہوں - اُتنے صفر مضروب کے دائیں طرف خیال کر لو - اور اس رقم میں سے مضروب کو تفریق کر دو ÷

**مثال ١** ٣٨٨٩ کو ٩٩٩ میں ضرب دو -

چونکہ مضروب فیہ میں ٩ کا ہندسہ تین دفعہ آیا ہے - اس لئے مضروب کے دائیں طرف تین صفر لگائے - تو ٣٨٨٩٠٠٠ ہوئے - ان میں سے مضروب کو تفریق کیا - تو ٣٨٨٥١١١ ہوئے ÷

مثال ۲ ۔ ۴۸۳۲۱ کو ۹۹۹۹ میں ضرب دو۔
عمل اس طرح ہوگا :-

۴۸۳۲۱۰۰۰۰ − ۴۸۳۲۱ = ۴۸۳۱۶۱۶۷۹ ÷

## مشقی سوالات

| | |
|---|---|
| ۱ ۔ ۹۹ × ۴۵۳ ÷ | ۶ ۔ ۹۹۹ × ۴۷۳۲ ÷ |
| ۲ ۔ ۹۹۹ × ۵۲۴ ÷ | ۷ ۔ ۹۹ × ۵۶۷۸۱ ÷ |
| ۳ ۔ ۹۹ × ۳۴۷ ÷ | ۸ ۔ ۹۹۹۹ × ۴۳۰۹ ÷ |
| ۴ ۔ ۹۹۹ × ۴۸۹ ÷ | ۹ ۔ ۹۹۹ × ۵۹۰۷۱ ÷ |
| ۵ ۔ ۹۹ × ۳۷۳۱ ÷ | ۱۰ ۔ ۹۹۹ × ۷۰۳۴۱ ÷ |

### جوابات

| | |
|---|---|
| ۱ ۔ ۴۴۸۴۷ ÷ | ۶ ۔ ۴۷۲۷۲۶۸ ÷ |
| ۲ ۔ ۵۲۳۴۷۶ ÷ | ۷ ۔ ۵۶۲۱۳۱۹ ÷ |
| ۳ ۔ ۳۴۳۵۳ ÷ | ۸ ۔ ۴۳۰۸۵۶۹۱ ÷ |
| ۴ ۔ ۴۸۸۵۱۱ ÷ | ۹ ۔ ۵۹۰۱۱۹۲۹ ÷ |
| ۵ ۔ ۳۶۹۳۶۹ ÷ | ۱۰ ۔ ۷۰۲۷۰۶۵۹ ÷ |

**قاعدہ ۴** ۔ اعدادِ مسلسل کے کسی سلسلے کو جس میں ہندسوں کی تعداد طاق ہو۔ جمع کرنے کا آسان طریق یہ ہے۔

پہلے گنو کہ سلسلے میں کتنے ہندسے ہیں۔ پھر درمیانی ہندسے کو ہندسوں کی تعداد میں ضرب دو۔ وُہی سب ہندسوں کا حاصلِ جمع ہوگا +

مثال ۱۔ ۳ و ۴ و ۵ و ۶ و ۷ و ۸ و ۹ و ۱۰ و ۱۱ کو جمع کرو۔

اِس سلسلے میں ۹ ہندسے ہیں۔ اور درمیانی عدد ۷ ہے۔ پس حاصلِ جمع (۷ × ۹) = ۶۳ ہُوئی +

مثال ۲۔ ۳۶ و ۳۷ و ۳۸ و ۳۹ و ۴۰ و ۴۱ و ۴۲ کو جمع کرو۔

پس ۷ × ۳۹ = ۲۷۳ +

## مشقی سوالات

اِن سلسلوں کو جمع کرو۔

۱ ۶ و ۷ و ۸ و ۹ و ۱۰ و ۱۱ و ۱۲ و ۱۳ و ۱۴ +

۲ ۳۹ و ۴۰ و ۴۱ و ۴۲ و ۴۳ و ۴۴ و ۴۵ و ۴۶ و ۴۷ و ۴۸ و ۴۹ +

۳ ۱۳ و ۱۴ و ۱۵ و ۱۶ و ۱۷ و ۱۸ و ۱۹ و ۲۰ و ۲۱ و ۲۲ و ۲۳ +

۴ ۷۶ و ۷۷ و ۷۸ و ۷۹ و ۸۰ و ۸۱ و ۸۲ و
۸۳ و ۸۴ و ۸۵ و ۸۶ ÷

۵ ۵۵ و ۵۶ و ۵۷ و ۵۸ و ۵۹ و ۶۰ و ۶۱ و
۶۲ و ۶۳ ÷

۶ ۸۲ و ۸۳ و ۸۴ و ۸۵ و ۸۶ و ۸۷ و ۸۸ و
۸۹ و ۹۰ ÷

۷ ۱۰۸ و ۱۰۹ و ۱۱۰ و ۱۱۱ و ۱۱۲ و ۱۱۳ و ۱۱۴ ÷

۸ ۲۱۱ و ۲۱۲ و ۲۱۳ و ۲۱۴ و ۲۱۵ ÷

۹ ۳۱۱ و ۳۱۲ و ۳۱۳ و ۳۱۴ و ۳۱۵ ÷

۱۰ ۹۹ و ۱۰۰ و ۱۰۱ و ۱۰۲ و ۱۰۳ و ۱۰۴ و ۱۰۵ ÷

جوابات

۱ ۹۰ ÷ ۵ ۵۳۱ ÷ ۹ ۱۵۶۵ ÷
۲ ۴۸۴ ÷ ۶ ۷۷۴ ÷ ۱۰ ۷۱۴ ÷
۳ ۱۹۸ ÷ ۷ ۷۷۷ ÷
۴ ۸۹۱ ÷ ۸ ۱۰۶۵ ÷

## عبارتی سوالات

۱ ایک مدرسے میں ۱۲ اُستاد ہیں - اور ہر ایک کو

۲۵ روپے ماہوار تنخواہ مِلتی ہے - تو کُل ماہواری تنخواہ کیا ہوئی ؟

۲ ایک باغ میں ۴ قطاریں باداموں کے درختوں کی ہیں - ہر ایک قطار میں ۱۲ درخت ہیں - اور ہر ایک درخت میں ۵۰ بادام لگے ہوئے ہیں - تو کُل بادام کِتنے ہوئے ؟

۳ مدن گوپال نے ایک پیسہ فی انار کے حساب سے ۶۰ انار خریدے - اور ۳ پیسے فی تربوز کے حساب سے ۵ تربوز خریدے - بتاؤ اُس نے کِتنے پیسے خرچ کئے ؟

۴ برج لال ۱۰۸ دُکانوں کا مالک ہے - ہر ایک دُکان کا ماہواری کرایہ ۱۳ روپے ہے - اور ایک روپیہ ماہوار مرمّت وغیرہ پر خرچ آتا ہے - بتاؤ اُس کی ماہواری بچت کیا ہے ؟

۵ ۱۲ اور ۸ کے حاصِلِ جمع اور حاصِلِ ضرب میں کیا فرق ہے ؟

۶ ۷۴ اور ۵۳ کے حاصِلِ جمع اور حاصِلِ تفریق کو ضرب دو +

۷ ایک کتاب کے ۲۵ صفحے ہیں - ہر ایک صفحے میں
۱۰ سطریں - ہر سطر میں ۸ لفظ ہیں - تو بتاؤ
کتاب میں کُل کتنے لفظ ہوئے ؟

۸ ایک جماعت میں ۱۰ لڑکے ہیں - تین لڑکے آٹھ آٹھ
سال کے ہیں - باقی سب دس دس سال کے - تو
کُل لڑکوں کی عمروں کا مجموعہ بتاؤ ؟

۹ ایک گھوڑا ایک دن میں ۲ سیر دانہ کھاتا ہے -
تو بتاؤ ۸ گھوڑے ۹ دن میں کتنا دانہ کھائینگے ؟

۱۰ ایک آدمی نے ۸ گائیں بحساب ۲۵ روپئے فی گائے
خریدیں - اور ۱۴ بھیڑیں بحساب ۶ روپئے فی بھیڑ -
بتاؤ گایوں پر بھیڑوں سے کتنا روپیہ زیادہ
خرچ ہُوا ؟

۱۱ ایک پٹھان میوہ فروش کے پاس ۲۵ پٹاریاں
انگوروں کی تھیں - اُس نے ۱۲ پٹاریاں ۴ آنے
فی پٹاری کے حساب سے بیچیں - اور باقی ۳ آنے
فی پٹاری کے حساب سے - بتاؤ اُس کو کتنے آنے
وصول ہوئے ؟

۱۲ ایک آنے کے ۴ پیسے ہوتے ہیں - تو آدھ سیر کے

سوال میں بتاؤ۔ کتنے پیسے پٹھان کو ملے ؟

۱۳ ایک آدمی نے ۸ گھوڑے ۳۷ روپئے فی گھوڑے کے حساب سے خریدے۔ اور ایک مہینے کے بعد سارے گھوڑے بیچ ڈالے۔ اگر ایک گھوڑے کا ماہواری خرچ ۷ روپئے ہو۔ تو دریافت کرو۔ کہ اُس کا کتنا روپیہ گھوڑوں پر خرچ ہُوا ؟

۱۴ رستم خاں نے ۱۵ گھوڑے ۵۹ روپئے فی گھوڑے کے حساب سے خریدے۔ اور سارے گھوڑے اُسی وقت ۱۰۰۰ روپئے کو فروخت کر ڈالے۔ اُس کو کیا نفع ہُوا ؟

۱۵ ۲۵ تھیلیوں میں روپئے بھرے ہُوئے ہیں۔ اور ہر ایک تھیلی میں ۱۰۰۵ روپئے ہیں۔ تو سب تھیلیوں میں کتنے روپئے ہُوئے ؟

۱۶ میں نے ۱۶ کتابیں ۷ آنے فی کتاب کے حساب سے خریدیں۔ اور ۹ آنے کے حساب سے بیچ ڈالیں۔ بتاؤ۔ میں نے کتنے آنے کمائے ؟

۱۷ رام رتن کے پاس ۱۰۰ لڈو تھے۔ اُس نے ۱۸ لڑکوں کو پانچ پانچ لڈو دیئے۔ بتاؤ اُس کے پاس

کتنے لڈو بچے ؟

۱۸ انسپکٹر صاحب نے ۲۵ لڑکوں کی ایک جماعت کا امتحان لیا - اور بڑے خوش ہوئے - اُنھوں نے پہلے ۵ لڑکوں کو ۳ آنے فی لڑکا اِنعام دیا - اور باقی کو فی لڑکا ۲ آنے - تو کُل کتنے آنے اِنعام میں دیئے گئے ؟

۱۹ مَیں نے ۱۲۳ تھان کپڑے کے ۱۲ روپے فی تھان کے بھاؤ سے خریدے - کُل کتنا روپیہ خرچ ہُوا ؟

۲۰ ایک ٹرین میں ۱۹ مال گاڑیاں ہیں - اَور ہر ایک گاڑی میں ۲۱۱ من مال لدا ہُوا ہے - تو بتاؤ ساری ٹرین میں کتنے من مال لدا ہُوا ہے ؟

۲۱ ایک آنے کے ۶ رنگترے آتے ہیں - تو ۱۵ آنے کے کتنے آئینگے ؟

۲۲ ایک آنے کا ۷ سیر بھوسہ آتا ہے - تو ۱۱۲ آنے کا کتنا آئیگا ؟

۲۳ ۹ بکریوں اَور ۱۵ مُرغیوں کی کتنی ٹانگیں ہوتی ہیں ؟

۲۴ ایک گھنٹے میں ۶۰ منٹ اَور ایک منٹ میں

۶۰ سکنڈ ہوتے ہیں۔ تو بتاؤ ۹ گھنٹوں میں کتنے
سکنڈ ہوئے؟

۲۵ ایک من میں ۴۰ سیر۔ ایک سیر میں ۱۶ چھٹانکیں
ہوتی ہیں۔ تو ۲ من میں کتنی چھٹانکیں ہوئیں؟

۲۶ کدار ناتھ کے پاس ۳ قلمیں ہیں۔ پران ناتھ کے
پاس اُس سے پچگنی۔ اور دینا ناتھ کے پاس
کدار ناتھ سے دُگنی قلمیں ہیں۔ تو بتاؤ کہ تینوں
کے پاس کتنی قلمیں ہوئیں؟

۲۷ میرے پاس کچھ پیسے تھے۔ میں نے ۱۵ لڑکوں کو
تین تین پیسے دئے۔ ۱۲ کو دو دو پیسے۔ اور میرے
پاس ۷ پیسے بچ رہے۔ بتاؤ میرے پاس کتنے
پیسے تھے؟

۲۸ مول چند کے پاس ۱۰۹ بیر تھے۔ اُس نے ۲۵
دولت رام کو دئے۔ ۲۴ پریم لال کو۔ اور ۷ لڑکوں
میں سے ہر ایک کو آٹھ آٹھ دئے۔ بتاؤ اُس کے
پاس باقی کتنے بیر رہے؟

۲۹ ۳ کے ۱۳ گنے اور ۹ کے ۵ گنے میں کیا فرق
ہے؟

۳۰ ۱۸ اور ۱۷ کے مجموعے کو اُن کے فرق میں ضرب دو ؛

۳۱ ۷ اور ۱۱ کے فرق کو اُن کے مجموعے میں ضرب دو ؛

۳۲ ایک پرائمری سکول کی پہلی جماعت میں دس لڑکے ہیں - دوسری میں ۸ - تیسری میں ۶ - چوتھی میں ۴ - پانچویں میں ۳ - پہلی جماعت کی فیس ایک آنہ - دوسری کی ۲ آنے - تیسری کی ۳ آنے - چوتھی کی ۴ آنے - پانچویں کی ۵ آنے ماہوار ہے - تو بتاؤ کُل ماہواری فیس اُس مدرسے کی کتنی ہے ؟

۳۳ میرے پاس ۳ گائیں - ۴ بچھڑے اور ایک گھوڑا ہے - ایک گائے ۱۲ سیر بھوسہ روز کھاتی ہے - بچھڑا ۴ سیر - گھوڑا ۱۰ سیر - بتاؤ میرے ہاں ایک دن میں کتنا بھوسہ لگتا ہے ؟

۳۴ ڈپٹی کمشنر صاحب بہادر کے ڈیرے کی بار برداری کے لئے ۹ اونٹ - ۴ چھکڑے ہیں - اگر ایک اونٹ کا ماہواری خرچ ۷ روپئے اور چھکڑے کا ۹ روپئے ہو -

تو ایک مہینے میں کتنے روپے کا خرچ ہُوا ؟

۳۵ ایک روپے کے ۶۴ پیسے ہوتے ہیں - تو ۱۰۱ روپوں کے کتنے پیسے ہُوئے ؟

۳۶ ایک فوج میں ۹ پلٹنیں ہیں - اگر ایک پلٹن میں ۸۳۱ سپاہی ہوں - تو کُل فوج میں کتنے سپاہی ہونگے ؟

۳۷ ایک درخت کی ۹ ٹہنیاں تھیں - ہر ایک ٹہنی پر ۱۲ چڑیاں بیٹھی تھیں - ایک شکاری نے بندوق ماری - تو ۴۷ مر گئیں - بتاؤ کہ بچ کتنی گئیں ؟

۳۸ ایک ٹرین لاہور سے امرتسر کو چلی - اُس میں ۱۰ گاڑیاں تیسرے درجے کی ہیں - اور ہر ایک گاڑی میں ۸ کمرے ہیں - اور ہر ایک کمرے میں ۹ مُسافر ہیں - اگر ہر ایک کا کرایہ ۶ آنے ہو - تو بتاؤ - اُن گاڑیوں سے کتنے آنے وصول ہُوئے ؟

۳۹ میرے پاس روپوں کی ۲۳ تھیلیاں تھیں - ۱۵ تھیلیوں میں چار چار سَو روپے تھے - باقی میں سات سات سَو - تو میرے پاس کُل کتنا روپیہ تھا ؟

۴۰ ایک مُنشی کی ماہواری تنخواہ ۳۵ روپے ہے - مگر

اُس کا ماہواری خرچ ۲۶ روپئے ہے۔ بتاؤ سال بھر میں کتنے روپئے بچائیگا؟ (ایک سال میں ۱۲ مہینے ہوتے ہیں) +

۴۱ ایک بنئے نے ۲۳۸ من گیہوں ۲ روپئے من کے حساب سے خریدے۔ اور ۵۰۰ روپئے کو فروخت کر ڈالے۔ اُس کو کیا نفع ہوا؟

۴۲ میں نے رحیم بخش درزی سے ۱۵ کُرتے۔ ۱۲ پائجامے اور ۵ کوٹ سلوائے۔ اگر کُرتے کی سلائی ۲ آنے۔ پائجامے کی ۳ آنے۔ کوٹ کی ۸ آنے ہو۔ تو کتنے آنے دینے چاہئیں؟

۴۳ رادھا کشن کے پاس ۷۰ روپئے تھے۔ اُس نے ۱۰ روپئے تو اپنی بہن کو دئے۔ اور اپنے ۴ لڑکوں میں سے ہر ایک کو ۹ روپئے دئے۔ باقی اُس کے پاس کتنے روپئے بچے؟

۴۴ ایک گاؤں کے باہر ایک کُنواں تھا۔ ۲۷ عورتیں روز مرہ اُس پر پانی بھرنے کے لئے صُبح شام جاتی ہیں۔ ہر ایک عورت ایک دفعہ تین گھڑے نکال کر لے جاتی ہے۔ بتاؤ ۵ دن میں اُس کُوئیں

سے کتنے گھڑے پانی کے نکلینگے ✦

۴۵ عزیزُ الدّین اور مُحمّد بخش ایک ہی وقت لاہور سے پیدل روانہ ہُوئے۔ عزیزُ الدّین امرِتسر کی طرف۔ مُحمّد بخش مُلتان کی طرف۔ اگر عزیزُ الدّین ایک گھنٹے میں ۵ میل چلتا ہے۔ اور مُحمّد بخش ۴ میل۔ تو بتاؤ کہ ۹ گھنٹے کے بعد اُن میں کتنا فاصلہ ہو جائیگا ؟

۴۶ جمعیّت رائے نے ۱۲۰ من گیہوں ۲ روپے من کے حساب سے خریدے۔ اور ۲۰۸ من چنے ۳ روپے من کے حساب سے خریدے۔ تو بتاؤ اُس نے کُل مال کتنے روپے کا خریدا ؟

۴۷ رام داس نے ۱۶ تھان ململ کے ۳ روپے فی تھان کے حساب سے خریدے۔ اور ہری چند نے ۱۴ تھان خاصے کے ۴ روپے تھان کے حساب سے۔ دونو نے اپنا مال بدل لیا۔ بتاؤ کون دُوسرے کو کتنے روپے دے۔ تا کہ کسی کو نُقصان نہ رہے ؟

۴۸ ایک عمارت پر ۶ معمار۔ ۲ بڑھئی ۔ ۳ مزدور

لگے ہُوئے ہیں۔ ایک معمار کی ایک دِن کی مزدُوری ۶ آنے ہے۔ بڑھئی کی ۷ آنے۔ مزدُور کی ۳ آنے۔ بتاؤ اُن سب کی ۲ دِن کی مزدُوری کیا ہوگی ؟

۴۹ ایک شخص کے پاس ۳۹۵۰ روپے تھے۔ اُس نے اپنے بیٹے کی شادی میں ۱۷۵۰ روپے خرچ کر دئے۔ اُس کی ۳ لڑکیاں تھیں۔ ہر ایک کو اُس نے ۷۰۰ روپے دے دِئے۔ بتاؤ اُس کے پاس کِتنے روپے رہ گئے ؟

۵۰ بتاؤ۔ کہ ایک بجے سے لے کر ۱۱ بجے تک ایک گھڑی جو صِرف گھنٹے بجاتی ہے۔ کِتنی دفعہ بجیگی ؟

۵۱ ۷ لڑکے برف کی قُلفیاں کھانے بیٹھے۔ پہلے نے ایک قُلفی کھائی۔ دُوسرے نے ۲۔ تیسرے نے ۳۔ چوتھے نے ۴۔ اِسی حساب سے ساتوں نے کھائیں۔ جِتنی قُلفیاں اِن لڑکوں نے کھائیں۔ اُتنی ہی بیچنے والے کے پاس اَور تھیں۔ تو بتاؤ بیچنے والے کے پاس کُل قُلفیاں کِتنی تھیں ؟

۵۲ میں نے ۸۲ تولے سونے کا کُچھ زیور بنوایا۔ ایک تولے سونے کی قیمت ۲۵ روپے۔ اَور گھڑائی ۵ روپے

فی تولہ ہے۔ تو کُل کیا خرچ ہُوا ؟

۵۳ عُمر بخش۔ رحیم بخش اور محمّد علی ایک آموں کے باغ میں جا نکلے۔ عُمر بخش نے ۷ آم کھائے۔ رحیم بخش نے اُس سے دُگنے۔ اور محمّد علی نے دونو کے برابر کھائے۔ اگر ایک آم کی قیمت ایک پَیسہ ہو۔ تو بتاؤ اُن تینوں نے مِلکر کتنے پَیسے کے آم کھائے ؟

۵۴ ایک حَوض پانی سے لبالب بھرا ہُوا ہے۔ اُس کی دو ٹونٹیاں ہَیں۔ ایک ٹونٹی سے ایک مِنٹ میں ۱۲ ڈول۔ دُوسری سے ۱۴ ڈول نِکلتے ہَیں۔ اور سارا حَوض ۱۶ مِنٹ میں خالی ہو جاتا ہے۔ بتاؤ اُس حَوض میں کِتنے ڈول پانی آتا ہے ؟

۵۵ ایک موتی کی قیمت ۸۲ روپے ہے۔ بتاؤ اُس جیسے ۲۱ موتیوں کی کیا قیمت ہوگی ؟

جوابات

| | |
|---|---|
| ۱   ۳۰۰ روپے + | ۶   ۶۰۰ + |
| ۲   ۲۴۰۰ بادام + | ۷   ۲۰۰۰ الفاظ + |
| ۳   ۲۱ پَیسے + | ۸   ۹۴ سال + |
| ۴   ۱۲۹۶ روپے + | ۹   ۱۴۴ سیر + |
| ۵   ۷۶ + | ۱۰   ۱۰۴ روپے + |

۱۱ ۸۷ آنے ÷
۱۲ ۳۴۸ پیسے ÷
۱۳ ۳۵۲ روپے ÷
۱۴ ۱۷۵ روپے ÷
۱۵ ۲۵۱۲۵ روپے ÷
۱۶ ۳۲ آنے ÷
۱۷ ۱۰ لڈو ÷
۱۸ ۵۵ آنے ÷
۱۹ ۲۵۸۳ روپے ÷
۲۰ ۴۰۰۹ من ÷
۲۱ ۹۰ رنگترے ÷
۲۲ ۷۸۴ سیر ÷
۲۳ ۶۶ ٹانگیں ÷
۲۴ ۳۲۴۰۰ سکنڈ ÷
۲۵ ۱۲۸۰ چھٹانکیں ÷
۲۶ ۲۴ قلمیں ÷
۲۷ ۷۶ پیسے ÷
۲۸ ۴ سیر ÷
۲۹ ۶ ÷
۳۰ ۳۵ ÷
۳۱ ۷۲ ÷
۳۲ ۷۵ آنے ÷
۳۳ ۶۲ سیر ÷

۳۴ ۹۹ روپے ÷
۳۵ ۶۴۶۴ پیسے ÷
۳۶ ۷۴۷۹ سپاہی ÷
۳۷ ۷۰ چڑیاں ÷
۳۸ ۴۳۲۰ آنے ÷
۳۹ ۱۱۶۰۰ روپے ÷
۴۰ ۱۰۸ روپے ÷
۴۱ ۲۴ روپے ÷
۴۲ ۱۰۶ آنے ÷
۴۳ ۲۴ روپے ÷
۴۴ ۸۱۰ گھڑے ÷
۴۵ ۸۱ بیل ÷
۴۶ ۸۶۴ روپے ÷
۴۷ رامداس ہریچند کو ۸ روپے دے ÷
۴۸ ۱۱۸ آنے ÷
۴۹ ۱۰۰ روپے ÷
۵۰ ۶۶ دفعہ ÷
۵۱ ۵۶ قفلیاں ÷
۵۲ ۲۴۶۰ روپے ÷
۵۳ ۴۲ پیسے ÷
۵۴ ۴۱۶ ڈول ÷
۵۵ ۱۷۲۲ روپے ÷

# تقسیم

تقسیم ضرب کا اُلٹ ہے - ایک ہی عدد کو کئی بار جمع کرنے کو ضرب کہتے ہیں - مگر ایک ہی عدد کو کسی بڑے عدد میں سے کئی بار گھٹانے کا نام تقسیم ہے - اِس لئے جو پہاڑے ضرب کے مُتعلِّق درج کئے گئے ہیں - وُہی اُلٹ کر تقسیم میں برتے جاتے ہیں - نمُونے کے طَور پر صِرف ۵ کا پہاڑہ نیچے لِکھّا جاتا ہے - مُدرِّس کو چاہیئے - کہ باقی پہاڑے مشق کے طَور پر لڑکوں سے خُود نِکلوائے :—

| | |
|---|---|
| ۵ پر ۵ بٹے تو حاصِل ہوا ایک | ۵ پر ۳۰ بٹے تو حاصِل ہوئے ۶ |
| ۵ پر ۱۰ بٹے تو حاصِل ہوئے ۲ | ۵ 〃 ۳۵ 〃 〃 ۷ |
| ۵ 〃 ۱۵ 〃 〃 ۳ | ۵ 〃 ۴۰ 〃 〃 ۸ |
| ۵ 〃 ۲۰ 〃 〃 ۴ | ۵ 〃 ۴۵ 〃 〃 ۹ |
| ۵ 〃 ۲۵ 〃 〃 ۵ | ۵ 〃 ۵۰ 〃 〃 ۱۰ |

جب پہاڑوں کی مشق بخُوبی ہو جائے - تو بچّوں کو

اِن اُصُول سے بخُوبی واقِف ہونا چاہئے :۔

اوّل جب باقی نہ بچے ۔تو

(ا) مقسُوم علیہ × خارِج قِسمت = مقسُوم ٭

(ب) مقسُوم ÷ خارِج قِسمت = مقسُوم علیہ ٭

دوم جب باقی بچے ۔تو

(ا) مقسُوم علیہ × خارِج قِسمت + باقی = مقسُوم ٭

(ب) مقسُوم ۔ باقی ÷ خارِج قِسمت = مقسُوم علیہ ٭

چند ایسے آسان سوالات جِن کے حل کرنے میں یہ اُصُول اِستِعمال ہونگے ۔لِکھّے جاتے ہیں ٭

## مشقی سوالات

### اوّل (۱)

۱ وُہ کونسا عدد ہے ۔کہ اگر اُس کو ۳ پر تقسیم کریں۔ تو خارِجِ قِسمت ۹ ہو ؟

۲ مقسُوم علیہ ۵ اور خارِجِ قِسمت ۹ ہے ۔ مقسُوم بتاؤ ٭

۳ ایسا عدد دریافت کرو ۔کہ اگر اُس کو ۷ پر تقسیم کریں ۔تو خارِجِ قِسمت ۸ ہو ٭

۴ مقسوم علیہ ۲۸ اور خارج قسمت ۵ ہے۔ مقسوم کیا ہوگا؟

۵ وہ کونسا عدد ہے۔ کہ اگر ۱۸ پر تقسیم کریں ۔ تو خارج قسمت ۵ ہو؟

۶ مقسوم علیہ ۳۲ اور خارج قسمت ۴ ہے۔ مقسوم دریافت کرو۔

۷ ۴۸ کو ۳ پر تقسیم کریں ۔ تو خارج قسمت کیا ہوگا؟

۸ اِن سوالوں میں مقسوم دریافت کرو:-

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| (۱) | مقسوم علیہ | ۷۵ | اور | خارج قسمت | ۳ | ۔ |
| (۲) | 〃 | ۹۶ | 〃 | 〃 | ۶ | ۔ |
| (۳) | 〃 | ۸۴ | 〃 | 〃 | ۷ | ۔ |
| (۴) | 〃 | ۱۲۸ | 〃 | 〃 | ۸ | ۔ |
| (۵) | 〃 | ۹۱ | 〃 | 〃 | ۷ | ۔ |
| (۶) | 〃 | ۱۳۵ | 〃 | 〃 | ۹ | ۔ |
| (۷) | 〃 | ۱۲۱ | 〃 | 〃 | ۱۱ | ۔ |
| (۸) | 〃 | ۱۲۷ | 〃 | 〃 | ۱۳ | ۔ |
| (۹) | 〃 | ۱۴۴ | 〃 | 〃 | ۱۲ | ۔ |
| (۱۰) | 〃 | ۱۲۴ | 〃 | 〃 | ۱۴ | ۔ |

## اوّل (ب)

۱ ایک شخص کے پاس ۱۸۰ بیر تھے - اُس نے چند لڑکوں کو برابر برابر اِس طرح بانٹے - کہ ہر ایک کو ۳۶ بیر ملے - لڑکوں کی تعداد دریافت کرو ۔

۲ میرے ایک کوٹ میں ۳ گز نَین سُکھ لگتا ہے - تو بتاؤ - کہ ۳۹ گز نَین سُکھ میں میرے کتنے کوٹ بنینگے ؟

۳ وُہ کونسا عدد ہے جو ۴۸ میں سے برابر ۴ دفعہ جاتا ہے ؟

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴ | " | " | ۷۵ | " | ۵ | " | ؟ |
| ۵ | " | " | ۴۲ | " | ۳ | " | ؟ |
| ۶ | " | " | ۲۸ | " | ۴ | " | ؟ |
| ۷ | " | " | ۵۵ | " | ۱۱ | " | ؟ |
| ۸ | " | " | ۳۵ | " | ۷ | " | ؟ |
| ۹ | " | " | ۹۶ | " | ۸ | " | ؟ |
| ۱۰ | " | " | ۱۹۲ | " | ۱۲ | " | ؟ |

۱۱ مَیں نے ۸۱ روٹیاں فقیروں کو تقسیم کیں - ہر ایک کو تین تین ملیں - فقیر کتنے تھے ؟

۱۲ مَیں نے ۱۵ آنے کے ۵ آم خریدے - ایک آم کی

کیا قیمت ہوئی؟

۱۳ ایک سوداگر نے ۱۲۸ روپے کے ۶۴ جوڑے جوتیوں کے خریدے۔ ایک جوڑے کی کیا قیمت ہوئی؟

۱۴ ایک انار کی قیمت ۳ پیسے ہے۔ تو ۲۴ پیسوں کے کتنے انار آئینگے؟

۱۵ کاغذ کے ایک دستے کی قیمت ۲ آنے ہے۔ تو ۱۴ آنے کے کتنے دستے آئینگے؟

۱۶ موہن لال نے ایک کتاب کی ۱۴ کاپیاں لال چند سے ۸۴ روپے کی خریدیں۔ ایک کاپی کی قیمت دریافت کرو۔

۱۷ ۶ آدمیوں کا ایک مہینے کا خرچ ۷۲ روپے ہوا۔ بتاؤ ہر ایک کو کیا دینا پڑا؟

۱۸ مول چند نے ایک نیا مکان بنوایا۔ اور ۵ روپے فی چوکھٹ کا ٹھیکہ دیا۔ جب مکان بن چکا۔ تو ٹھیکہ دار کے ۲۲۵ روپے دینے نکلے۔ بتاؤ مکان میں کتنے دروازے تھے؟

۱۹ میں نے اور میرے بھائی نے برابر برابر قلفیاں کھائیں۔ جب کھا چکے۔ تو برف والے کو ایک روپیہ

دِیا۔ دریافت کرو۔کہ ہم نے کتنی کتنی کھائیں۔ جب ایک قُلفی کی قیمت ۲ آنے ہے (ایک روپیہ = ۱۶ آنے) ✣

۲۰ ایک مزدور کی ایک دن کی مزدوری ۳ آنے تھی۔ اُس کو موقوف کرنے کے وقت ۱۵ آنے دِئے گئے۔ دریافت کرو۔کہ اُس نے کتنے دِن کام کیا؟

## دوم (۱)

۱ اِن سوالوں میں مقسوم علیہ۔ خارجِ قسمت اور باقی معلوم ہے۔ مقسوم بتاؤ:۔

(۱) مقسوم علیہ ۷ خارجِ قسمت ۱۲ باقی ۳ ✣

(۲) ״ ۹ ״ ۸ ״ ۵ ✣

(۳) ״ ۱۲ ״ ۹ ״ ۴ ✣

(۴) ״ ۸ ״ ۱۳ ״ ۷ ✣

(۵) ״ ۱۳ ״ ۹ ״ ۳ ✣

(۶) ״ ۱۵ ״ ۸ ״ ۵ ✣

۲ وہ کونسی رقم ہے۔کہ اگر اُسے ۹ پر تقسیم کریں۔ تو ۴ خارجِ قسمت نکلے۔ اور ۳ باقی بچیں؟

۳ وہ کونسا عدد ہے۔کہ اگر اُس کو ۱۲ پر تقسیم

کریں - تو خارج قسمت ۵ اور باقی ۴ بچیں ؟

۴ کتنا روپیہ ۱۲ آدمیوں کو تقسیم کریں - کہ ہر ایک کو نو نو روپے ملیں - اور باقی ۴ روپے بچ رہیں ؟

۵ کتنے آم ۱۵ لڑکوں کو بانٹیں - کہ ہر ایک لڑکے کو سات سات آم ملیں - اور ۲ آم باقی بچ جائیں ؟

۶ وہ کونسی رقم ہے - کہ اگر اس میں سے اٹھارہ اٹھارہ کرکے ۹ تھیلیوں میں ڈالیں - تو باقی ۸ روپے بچ رہیں ؟

۷ ایک شخص نے کچھ لڈو ۱۲ لڑکوں کو تقسیم کئے - ہر ایک کو پانچ پانچ لڈو ملے - اور آخر میں ۳ لڈو بچ رہے - تو کل کتنے لڈو تھے ؟

۸ میرے پاس کچھ روٹیاں تھیں - میں نے ۱۵ فقیروں میں سے ہر ایک کو تین تین روٹیاں دیں - اور ایک روٹی باقی بچ رہی - تو کل روٹیاں میرے پاس کتنی تھیں ؟

۹ ایک پلٹن ۵ قطاروں میں کھڑی کی گئی - ہر قطار میں ۱۱۲ سپاہی آئے - اور ۱۰ سپاہی باقی بچ رہے - تو کل پلٹن میں کتنے سپاہی تھے ؟

۱۰ مَیں نے ایک باغیچے میں سے ۸ درخت کاٹ ڈالے۔ تو باقی چودہ چودہ درختوں کی ۹ قطاریں رہ گئیں۔ بتاؤ باغیچے میں کُل درخت کتنے تھے ؟

## دوم (ب)

۱ اِن سوالوں میں مقسوم - باقی - خارجِ قسمت معلوم ہے - مقسوم علیہ بتاؤ -

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| (۱) | مقسوم ۷۵ | | باقی ۳ | | خارجِ قسمت ۱۲ | ؛ |
| (۲) | ״ | ۸۷ | ״ | ۶ | ״ | ۹ ؛ |
| (۳) | ״ | ۹۱ | ״ | ۳ | ״ | ۱۱ ؛ |
| (۴) | ״ | ۶۷ | ״ | ۴ | ״ | ۷ ؛ |
| (۵) | ״ | ۵۸ | ״ | ۲ | ״ | ۱۴ ؛ |
| (۶) | ״ | ۸۵ | ״ | ۵ | ״ | ۸ ؛ |

۲ ۷۰ کو کتنے پر تقسیم کریں - کہ خارجِ قسمت ۱۱ نکلے - اور باقی ۴ رہیں ؟

۳ ۸۵ کو کتنے پر تقسیم کریں - کہ خارجِ قسمت ۱۲ اور باقی ۱ ہو ؟

۴ ۳۷ لڑکے چند قطاروں میں کھڑے کئے گئے - ہر قطار میں سات سات لڑکے کھڑے ہوئے - اور

۲ لڑکے باقی بچ رہے۔ تو کُل کِتنی قطاریں تِھیں؟

۵ ۵۰ امرود لڑکوں کو دِئے گئے۔ تو ہر ایک کو چار چار امرود ملے۔ اور ۲ امرود باقی بچ رہے۔ تو بتاؤ کِتنے لڑکے تھے؟

۶ ۱۵۲ روپے تھیلیوں میں ڈالے گئے۔ ہر ایک تھیلی میں بارہ بارہ روپے تھے۔ اور ۸ روپے باقی بچ رہے۔ تو کُل کِتنی تھیلیاں تِھیں؟

۷ ۶۵ آم ٹوکرے میں سے نِکال کر ٹوکریوں میں ڈالے گئے۔ ہر ایک ٹوکری میں پندرہ پندرہ آم آئے۔ اور ۵ آم باقی بچ رہے۔ تو کُل ٹوکریاں کِتنی تِھیں؟

۸ ۷۵ لڑکے ۶ قطاروں میں کھڑے تھے۔ اور ۳ لڑکے الگ بیٹھے تھے۔ تو بتاؤ ہر ایک قطار میں کِتنے لڑکے تھے؟

۹ ۸۶ روپے ۸ آدمیوں کو بانٹے گئے۔ تو ۶ روپے باقی بچ رہے۔ بتاؤ ہر ایک کو کیا کیا مِلا؟

۱۰ ۴۶ انار ۷ لڑکوں کو تقسیم کِئے گئے۔ اور ۴ انار باقی بچ رہے۔ تو ہر ایک لڑکے کو کِتنے انار ملے؟

# تقسیم کے متفرق سوالات

۱ اِن کو حل کرو۔

(۱) ۱۵۳ ÷ ۵ +

(۲) ۱۹۲ ÷ ۵ +

(۳) ۱۷۹ ÷ ۵ +

(۴) ۲۲۷ ÷ ۵ +

(۵) ۴۳۸ ÷ ۵ +

(۶) ۳۹۷ ÷ ۵ +

۲ ۲۵۲ لڑکے برابر ۵ قطاروں میں کھڑے کِئے گئے۔ تو ہر ایک قطار میں کِتنے کِتنے لڑکے تھے۔ اَور کِتنے لڑکے باقی بچ رہے؟

۳ ۱۲۷ روپوں میں سے ۵ تھیلیوں میں برابر برابر روپے ڈالے گئے۔ تو ہر ایک تھیلی میں کِتنے کِتنے روپے آئے اَور کِتنے روپے باقی بچ رہے؟

۴ ۲۳۴ من اسباب میں سے ۵ چھکڑوں پر برابر برابر اسباب لادا گیا۔ تو ہر ایک پر کِتنا کِتنا اسباب لدا۔ اَور کِتنا اسباب باقی بچ رہا؟

۵ ۱۲۷ لڑکوں کی ایک جماعت کے ۵ فریق بنائے گئے۔

اور ہر ایک فریق میں برابر لڑکے رکھّے - تو بتاؤ
کتنے کتنے لڑکے ہر فریق میں رکھّے گئے - اور باقی
کتنے لڑکے بچے ؟

۶ ایک گاؤں میں ۳۲۵ گھر ہیں اور ۵ گلیاں -
اور ہر ایک گلی میں برابر گھر ہیں - تو بتاؤ ہر
گلی میں کتنے کتنے گھر ہیں ؟

۷ ایک سکول کی پانچ جماعتوں میں برابر لڑکے ہیں -
اگر کُل لڑکے ۴۲۰ ہوں - تو بتاؤ ہر ایک جماعت
میں کتنے لڑکے ہونگے ؟

۸ ایک شہر میں پانچ بازار ہیں - اور ہر بازار میں
برابر دوکانیں ہیں - اگر کُل شہر میں ۲۸۰
دوکانیں ہوں - تو ہر بازار میں کتنی کتنی دوکانیں
ہونگی ؟

۹ ۱۲۳ روپے ۵ آدمیوں کو برابر برابر بانٹے جائیں -
تو کتنے روپے ہر ایک آدمی کے حصّے میں آئینگے -
اور کتنے باقی بچ رہینگے ؟

۱۰ ۳۲۶ کو ۵ پر تقسیم کریں - تو خارج قسمت کیا
ہوگی - اور باقی کیا بچیگا ؟

# جوابات

## اوّل (ا)

١ ٢٧ ÷ ٥ ٩٠ ÷ ٨ (٢) ٥٧٦ ÷ ٨ (٦) ١٢١٥ ÷ ٨ (١٠) ١٧٣٦ ÷

٢ ٤٥ ÷ ٦ ١٢٨ ÷ (٣) ٥٨٨ ÷ (٧) ١٣٣١ ÷

٣ ٥٦ ÷ ٧ ١٦ ÷ (٤) ١٠٢٤ ÷ (٨) ١٦٥١ ÷

٤ ١٤٠ ÷ ٨ (١) ٢٢٥ ÷ (٥) ٦٣٧ ÷ (٩) ١٧٢٨ ÷

## اوّل (ب)

١ ٥ لڑکے ÷ ٦ ٧ ÷ ١١ ٢٧ فقیر ÷ ١٦ ٦ روپے ÷

٢ ١٣ کوٹ ÷ ٧ ٥ ÷ ١٢ ٣ آنے ÷ ١٧ ١٢ روپے ÷

٣ ١٢ ÷ ٨ ٥ ÷ ١٣ ٢ روپے ÷ ١٨ ٤٥ دروازے ÷

٤ ١٥ ÷ ٩ ١٢ ÷ ١٤ ٨ انار ÷ ١٩ چار چار قفلیاں ÷

٥ ١٤ ÷ ١٠ ١٦ ÷ ١٥ ٧ دستے ÷ ٢٠ ٥ دِن ÷

## دُوم (ا)

ا (١) ٨٧ ÷ ١ (٥) ١٢٠ ÷ ٤ ١١٢ روپے ÷ ٨ ٤٦ روٹیاں ÷

(٢) ٧٧ ÷ (٦) ١٢٥ ÷ ٥ ١٠٧ آم ÷ ٩ ٥٧٠ سپاہی ÷

(٣) ١١٢ ÷ ٢ ٣٩ ÷ ٦ ١٧٠ روپے ÷ ١٠ ١٣٤ درخت ÷

(٤) ١١١ ÷ ٣ ٦٤ ÷ ٧ ٦٣ لڈو ÷

## دُوم (ب)

ا (١) ٦ ÷ ١ (٥) ٤ ÷ ٤ ٥ قطاریں ÷ ٨ ١٢ لڑکے

(٢) ٩ ÷ (٦) ١٠ ÷ ٥ ١٢ لڑکے ÷ ٩ ١٠ روپے

(٣) ٨ ÷ ٢ ٦ ÷ ٦ ١٢ تھیلیاں ÷ ١٠ ٦ انار ÷

(٤) (٩) ÷ ٣ ٧ ÷ ٧ ٤ ٹوکریاں ÷

## تقسیم کے متفرق سوالات کے جوابات

۱ (۱) ۳۰ باقی ۳ ÷
(۲) ۳۸ باقی ۲ ÷
(۳) ۳۵ باقی ۴ ÷
(۴) ۴۵ باقی ۲ ÷
(۵) ۸۷ باقی ۳ ÷
(۶) ۷۹ باقی ۲ ÷
۲ پچاس پچاس لڑکے اور باقی ۲ لڑکے ÷
۳ پچیس پچیس روپے اور باقی ۲ روپے ÷
۴ چھیالیس چھیالیس من اور باقی ۴ من ÷
۵ پچیس پچیس لڑکے اور باقی ۲ لڑکے ÷
۶ پینسٹھ پینسٹھ گھر ÷
۷ ۸۴ لڑکے فی جماعت ÷
۸ چھپن چھپن دکانیں ÷
۹ چوبیس چوبیس روپے اور باقی ۳ روپے ÷
۱۰ ۹۵ باقی ایک ÷

# خاص عددوں کی ضرب

**قاعدہ ۱**۔ اگر کسی عدد کو ۲۵ میں ضرب دینا ہو۔ تو اس کو ۱۰۰ میں ضرب دیکر ۴ پر تقسیم کرو۔ یا مختصر طور پر یوں کہو۔ کہ دو صفر بڑھا کر ۴ پر تقسیم کرو ÷

مثلاً ۱۲۸ × ۲۵ = ۱۲۸۰۰ ÷ ۴
= ۳۲۰۰

یہی نتیجہ معمولی طور پر ضرب دینے سے حاصل ہوتا ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے۔ پچیس ۱۰۰ کا چوتھا حصہ ہے ÷

# سوالات

۱ اگر ایک روپے کے ۲۵ سیب آئیں۔ تو ۳۲ روپے کے کتنے سیب آئینگے ؟

۲ ایک کتاب کے ۱۶۸ صفحے ہیں۔ ہر ایک صفحے میں ۲۵ سطریں ہیں۔ تو بتاؤ کُل کتاب میں کتنی سطریں ہیں ؟

۳ اگر ایک گاڑی کا پہیّہ ایک منٹ میں ۲۵ چکّر کھائے۔ تو بتاؤ دو گھنٹے میں کتنے چکّر کھائیگا ؟
(۶۰ منٹ کا ایک گھنٹہ ہوتا ہے) +

۴ ایک جماعت میں ۳۶ لڑکے ہیں۔ اگر ہر ایک کو ۲۵ بیر دیں۔ تو سب کو کتنے بیر دینے ہونگے ؟

۵ ایک مکان کے کُل ۲۸ دروازے ہیں۔ ہر ایک دروازے میں ۲۵ کیلیں لگی ہیں۔ تو بتاؤ کُل دروازوں میں کتنی کیلیں ہیں ؟

۶ ایک دربار میں کُرسیوں کی ۱۸ قطاریں ہیں۔ ہر ایک قطار میں ۲۵ کُرسیاں ہیں۔ کُل کُرسیوں کی تعداد بتاؤ ؟

۷ اگر ہر ایک فقیر کو ۲۵ کوڑیاں دیں۔ تو ۶۵ فقیروں کو دینے کے لئے کتنی کوڑیاں چاہئیں ؟

۸ دیوار کے ایک ردّے میں ۲۵ اینٹیں لگتی ہیں۔ تو بتاؤ ۷۳ ردّوں میں کتنی اینٹیں لگینگی ؟

۹ اگر ۲۵ پھول پروکر ایک ہار بنائیں۔ تو ایسے ۴۶ ہار بنانے کے لئے کتنے پھول چاہئیں ؟

۱۰ میں اور میرا بھائی بازار میں اخروٹ خریدنے گئے۔ میرے پاس ۷ آنے کے پیسے تھے۔ اور میرے بھائی کے پاس ۱۴ آنے کے۔ اگر ایک آنے کے ۲۵ اخروٹ ملیں۔ تو بتاؤ ہم دونو کو کُل کتنے اخروٹ ملینگے ؟

جوابات

| | |
|---|---|
| ۱ ۸۰۰ سیب + | ۶ ۴۵۰ گڑیاں + |
| ۲ ۴۲۰۰ سطریں + | ۷ ۱۶۲۵ کوڑیاں + |
| ۳ ۳۰۰۰ چکّر + | ۸ ۱۸۲۵ اینٹیں + |
| ۴ ۹۰۰ بیر + | ۹ ۱۱۵۰ پھول + |
| ۵ ۷۰۰ کیلیں + | ۱۰ ۵۲۵ اخروٹ + |

**قاعدہ ۲**۔ اگر کسی عدد کو ۱۲۵ میں ضرب دینا ہو۔

تو ۱۰۰۰ میں ضرب دیکر ۸ پر تقسیم کرو۔ یا مختصر طور پر یُوں کہو۔ کہ تین صفر بڑھا کر ۸ پر تقسیم کرو ؛
مثلاً ۸ ÷ (۱۰۰۰ × ۲۵۶) = ۱۲۵ × ۲۵۶
= ۸ ÷ ۲۵۶۰۰۰
= ۳۲۰۰۰
معمُولی ضرب سے بھی یہی نتیجہ حاصل ہوگا۔ اِس کی وجہ یہ ہے۔ کہ ۱۲۵ ایک ہزار کا آٹھواں حصّہ ہے ؛

## سوالات

۱ اگر ایک گدھے پر ۱۲۵ اینٹیں لادیں۔ تو بتاؤ۔ کہ ۳۲ گدھوں پر کتنی اینٹیں لادینگے ؟

۲ ۴۸ ٹوکروں میں برابر برابر سیب ہیں۔ اگر ایک ٹوکرے کے سیب گننے پر ۱۲۵ نکلیں۔ تو کُل ٹوکروں میں کتنے سیب ہونگے ؟

۳ ایک صندُوقچے کے ۵۶ برابر برابر خانے ہیں۔ ہر ایک خانے میں ۱۲۵ روپے آتے ہیں۔ تو بتاؤ صندُوقچے میں کُل روپے کتنے آئینگے ؟

۴ ایک مالا میں ۱۲۵ منکے ہیں۔ تو بتاؤ ۷۲ مالاؤں

میں کتنے مٹکے ہونگے ؟

۵ ایک باغ میں آموں کے درختوں کی ۲۴ قطاریں ہیں۔ ہر ایک قطار میں ۱۲۵ آم کے درخت ہیں۔ تو بتاؤ آموں کے کُل درخت کتنے ہیں ؟

۶ اگر ریل کی ایک گاڑی میں ۱۲۵ آدمی بیٹھیں۔تو ۲۸ گاڑیوں میں کتنے آدمی بیٹھینگے ؟

۷ اگر ایک قطار میں ۱۲۵ گورے کھڑے کئے جائیں۔ تو بتاؤ ۳۶ قطاروں میں کتنے گورے کھڑے ہونگے ؟

۸ اگر ایک روپے کی ۱۲۵ ناشپاتیاں آئیں۔ تو بتاؤ ۴۲ روپے کی کتنی ناشپاتیاں آئینگی ؟

۹ اگر ایک کتاب کے ۱۲۵ ورق ہوں۔ تو بتاؤ اُسی کتاب کی ۵۲ جلدوں میں کتنے ورق ہونگے ؟

۱۰ ایک روپے کے ۶۴ پیسے ہوتے ہیں۔ اور ایک پیسے کے دو دھیلے ہوتے ہیں۔ تو بتاؤ ۲۴ روپے کے کتنے دھیلے آئینگے۔ جبکہ صرّاف ہر ایک روپے میں سے تین دھیلے کاٹ لے ؂

جوابات

۱ ۴۰۰۰ اینٹیں ؂ ۲ ۶۰۰۰ سیب ؂ ۳ ۷۰۰۰ روپے ؂

۴ ۹۰۰۰ ٹکے ÷ ۷ ۴۵۰۰ گورے ÷ ۱۰ ۳۰۰۰ دھیلے ÷
۵ ۳۰۰۰ درخت ÷ ۸ ۵۲۵۰ ناشپاتیاں ÷
۶ ۳۵۰۰ آدمی ÷ ۹ ۶۵۰۰ ورق ÷

# خاص عددوں کی تقسیم

**قاعدہ ۱**- اگر کسی عدد کو ۲۵ پر تقسیم کرنا ہو- تو اُس کا مختصر طریق یہ ہے- کہ ۴ میں ضرب دیکر ۱۰۰ پر تقسیم کرو - مثلاً

۳۲۰۰ ÷ ۲۵ = (۳۲۰۰ × ۴) ÷ ۱۰۰ = ۱۲۸ ÷

۵۵۰ ÷ ۲۵ = (۵۵۰ × ۴) ÷ ۱۰۰ = ۲۲ ÷

## سوالات

۱ ایک مدرسے میں ۱۲۲۵ لڑکے ہیں - تو بتاؤ اگر ہر ایک قطار میں ۲۵ لڑکے کھڑے کریں- تو کتنی قطاریں بنینگی ؟

۲ ۳۲۰۰ سیب کتنے کے آئینگے- جبکہ ایک روپے کے ۲۵ سیب ملیں ؟

۳ ایک فوج میں ۳۶ کمپنیاں ہیں۔اور ہر ایک کمپنی میں ۱۰۰ سپاہی۔تو بتاؤ اگر کُل فوج کو پچّیس پچّیس سپاہیوں کی قطاروں میں کھڑا کریں۔تو کُل کتنی قطاریں بنینگی ؟

۴ اگر ایک ململ کا تھان ۲۵ گز کا ہو۔تو ۱۳۰۰ گز ململ کے کتنے تھان بنینگے ؟

۵ اگر ایک دیپ مالا میں پچّیس پچّیس چراغوں کی ایک ایک قطار بنائیں۔تو ۱۲۵۰ چراغوں کی کتنی قطاریں بنینگی ؟

۶ ہمارے پاس ۲۲۲۵ روپے ہیں۔اگر پچّیس پچّیس روپے کی ڈھیریاں لگائیں۔تو کتنی ڈھیریاں لگینگی ؟

۷ اگر پچّیس پچّیس سلیٹ کی پنسلوں کے بنڈل باندھیں۔تو ۱۸۰۰ پنسلوں کے کتنے بنڈل بنینگے ؟

۸ اگر مشق کی کاپی کے ایک صفحے پر ۲۵ لکیریں ہوں۔تو بتاؤ ۱۲۰۰ لکیریں کتنے صفحوں پر ہونگی ؟

۹ ایک تھیٹر (تماشہ گاہ) کی گیلری میں ۲۵ بنچیں ہیں۔اگر کُل بنچوں پر ۵۷۵ آدمیوں کو بٹھایا جائے۔

تو ہر ایک بنچ پر کتنے آدمی بیٹھینگے ؟

١٠ ایک فوج میں ٢٥ من آٹا ہر روز خرچ ہوتا ہے۔ تو بتاؤ ٧٢٥ من آٹا کتنے روز کے لئے کافی ہوگا ؟

## جوابات

١ ٤٩ قطاریں ۔ ٤ ٥٢ تھان ۔ ٧ ٧٢ بنڈل ۔ ١٠ ٢٩ روز ۔

٢ ١٢٨ روپے ۔ ٥ ٥٠ قطاریں ۔ ٨ ٤٨ صفحے ۔

٣ ١٤٤ قطاریں ۔ ٦ ٨٩ پیڑیاں ۔ ٩ ٢٣ آدمی ۔

**قاعدہ ٢** ۔ کسی عدد کو ١٢٥ پر تقسیم کرنے کا مختصر طریقہ یہ ہے۔ کہ اس کو ٨ میں ضرب دے کر ١٠٠٠ پر تقسیم کرو ۔

مثلاً ٣٢٠٠٠ ÷ ١٢٥ = (٣٢٠٠٠ × ٨) ÷ ١٠٠٠

= ٢٥٦

## سوالات

١ رائے میلا رام کے کارخانے میں ١٢٥ من لکڑی روز خرچ ہوتی ہے۔ تو بتاؤ ١٤٠٠٠ من لکڑی کتنے دنوں میں خرچ ہوگی ؟

۲ ایک دیا سلائی کی ڈبیا میں ۱۲۵ دیا سلائیاں ہیں۔ تو ۱۵۰۰۰ دیا سلائیاں کتنی ڈبیوں میں ہونگی؟

۳ ایک بنک میں ۳۶۶۲۵ روپئے درکار ہیں۔ تو بتاؤ۔ کہ اگر ہر ایک حصے کی قیمت ۱۲۵ روپئے مقرر کی جائے۔ تو کُل کتنے حصے رکھے جائینگے؟

۴ ۱۲۵ گھوڑوں کی قیمت ۱۴۰۰۰ روپئے دی گئی۔ تو بتاؤ ایک گھوڑا کتنے کو پڑا؟

۵ ایک لوہے کے صندوق کی قیمت ۱۲۵ روپئے ہے۔ تو بتاؤ ۶۰۰۰ روپئے کے کتنے صندوق آئینگے؟

۶ اگر ایک من اناج ۱۲۵ آدمیوں کے لئے کافی ہو۔ تو ۲۵۰۰ آدمیوں کے لئے کتنے من اناج کافی ہوگا؟

۷ ایک شخص کا ماہواری خرچ ۱۲۵ روپئے ہے۔ تو بتاؤ ۳۶۰۰۰ روپئے اُس کو کتنے مہینوں کے لئے کافی ہونگے؟

۸ ایک شخص ۱۲۵ روپئے ہر روز کماتا ہے۔ تو بتاؤ وہ ۵۰۰۰ روپئے کتنے دنوں میں کمائیگا؟

۹ ایک ڈاکٹر ایک دن میں ۱۲۵ بچوں کے ٹیکا لگاتا ہے۔ تو ۱۷۵۰۰ بچوں کے کتنے دنوں میں ٹیکا لگائیگا؟

۱۰ ایک شخص ۱۲۵ روپئے سالانہ انکم ٹیکس دیتا ہے۔ تو

بتاؤ ۶۰۰۰ روپے کتنے سال میں انکم ٹیکس دیگا ؟

جوابات

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۱۲ روز + | ۴ | ۱۱۲ روپے + | ۷ | ۲۸۸ + | ۱۰ | ۴۸ سال + |
| ۲ | ۱۲۰ ڈبیاں + | ۵ | ۴۸ صندوق + | ۸ | ۴۰ دن + | | |
| ۳ | ۲۹۳ حصے + | ۶ | ۲۰ من + | ۹ | ۱۴ + | | |

# جمع - تفریق - ضرب اور تقسیم کے متفرق سوالات

۱ ایک باغیچے میں ۵۴ درخت آم کے ہیں - اور ۱۵ انار کے اور ان دونو کے برابر آڑو کے - بتاؤ اگر باغیچے میں سے ۲۰ درخت کاٹ لئے جائیں - تو کتنے درخت باقی رہینگے ؟

۲ ۴۸ گز کے تھان میں سے دو ٹکڑے نو نو گز کے اور تین چھ چھ گز کے کاٹ لئے - تو بتاؤ باقی کتنے گز کپڑا رہا +

۳ ایک لدّو اونٹ خچر سے دُگنا بوجھ اٹھاتا ہے -

اَور خچّر گدھے سے دُگنا بوجھ لے جاتا ہَے۔اگر گدھا ۲ من بوجھ اُٹھائے۔تو تینوں کی ایک کھیپ میں کتنا بوجھ لادا جائیگا ؟

۴ ۹۷۲ آموں میں ۲۸ آم ڈالے اَور ۴۰ نکالے۔ باقی آم ۲۴۰ آدمیوں نے مِل کر برابر برابر کھائے۔تو ہر ایک کے حصّے میں کتنے کتنے آئے ؟

۵ مَیں نے ۱۵۰ روپَے میں ۲۵ اَور ۳۵ کی دو گھڑیاں اَور ۴۰ کی میزیں اَور کتابیں خریدیں ۔ اگر باقی ۵ روپَے مہینہ کرکے خرچ کروں ۔تو کتنے مہینوں میں کُل روپیہ خرچ ہو جائیگا ؟

۶ ایک شخص کے پاس ۳۷ مُرغابیاں تھیں ۔اَور ۵۷ بطّخیں ۔ مُرغابیوں میں سے ۱۲ مر گئیں ۔اَور بطّخوں میں ۱۸ بچّے شامل ہُوئے۔تو بتاؤ بطّخیں مُرغابیوں سے کتنی گُنی ہو گئیں ؟

۷ ایک دُکاندار ہر روز ۲۸ روپَے کماتا ہَے ۔ اَور ۲۳ روپَے خرچ کرتا ہَے۔تو بتاؤ۔کہ ۲۹ دِن کے مہینے میں اُس کے پاس کیا بچ رہیگا ؟

۸ ایک جلسے میں کرسیوں کا کرایہ ۳۵ روپَے اَور

مکان کی سجاوٹ کا خرچ ۵۳ روپے ہُوا۔ اَور کُچھ خرچ مہمانوں کی ضِیافت میں ہُوا۔ اگر جلسے کا کُل خرچ ۲۰۰ روپے ہو۔ تو بتاؤ۔ کہ مہمانوں کی ضِیافت میں کِتنا خرچ ہُوا ؟

۹ ایک بازار کی ایک طرف ۶۷ دُکانیں ہیں۔ اَور دُوسری طرف ۷۰۶۔ ایک دِن ۴۰ دُکانیں بازار میں بند تھیں۔ تو بتاؤ کِتنی کُھلی تھیں ؟

۱۰ ۳۵ لڑکوں کی جماعت نے دو دو پیسے چندہ کرکے ۱۴ یتیموں کو برابر برابر بانٹ دِیا۔ تو بتاؤ ہر ایک یتیم کو کیا مِلا ؟

۱۱ ایک گڈرِیے کے ریوڑ میں ۳۶ بکریاں ہیں۔ اَور اُن کا تیسرا حِصّہ اُن کے بچّے اَور ۴۵ بھیڑیں ہیں۔ اَور اُن کا پانچواں حِصّہ اُن کے بچّے۔ بتاؤ اُس کے کُل ریوڑ میں کِتنے جانور ہیں ؟

۱۲ ایک سکُول میں کُل ۴۷۵ لڑکے پڑھتے ہیں۔ ایک دِن ۳۵ لڑکے غیر حاضر تھے۔ اَور ۱۵ بیمار اَور ۲۵ رُخصت پر۔ تو بتاؤ۔ کہ کِتنے لڑکے حاضر تھے ؟

۱۳ سال میں ۳۶۵ دِن ہوتے ہیں - اِن میں سے ہمارا سکُول ۵۰ دِن اِتوار اور ۱۶ دِن ہِندُوؤں کے تیوہاروں اور ۱۴ دِن مُسلمانوں اور ۲۰ دِن عیسائیوں کے تیوہاروں اور ۶۵ دِن اور رُخصتوں کے سبب بند رہا - تو بتاؤ کِتنے دِن سکُول کُھلا رہا ؟

۱۴ ۵۷۵ روپے کی رقم میں سے ۲۵ روپے خرچ کرکے باقی ۵ تھیلیوں میں برابر برابر بھر دِئے گئے - بتاؤ ہر ایک تھیلی میں کِتنے کِتنے روپے بھرے گئے ؟

۱۵ مالی نے انار کے ۴۵ درختوں میں سے ہر ایک درخت سے دس دس انار اُتار کر کُل انار ۱۵ ٹوکریوں میں برابر برابر ڈال دِئے - بتاؤ ہر ایک ٹوکری میں کِتنے کِتنے انار ڈالے ؟

۱۶ قحط میں غریبوں کے لِئے بیربل نے ۲۷ روپے - چرن جیت نے ۴۲ روپے - بودھ راج نے ۲۱ روپے اور مُلک راج نے ۱۲ روپے چندے میں دِئے - اور یہ روپے ۶۰ غریبوں کو برابر برابر

بانٹے گئے - بتاؤ ہر ایک کے حصّے میں کتنے کتنے روپئے آئے - اور باقی کیا بچ رہا ؟

۱۷ بڑے دِن کی ۱۰ چھٹیوں میں مول راج نے ہر روز ۲ جمع کے ۳ تفریق کے ۴ ضرب کے اور ۵ تقسیم کے سوال نکالے - اور آخر میں ۴ ضرب اور ۶ تقسیم کے باقی رہ گئے - تو بتاؤ اُس کو کُل کتنے سوال ملے تھے ؟

۱۸ آم کی ۱۲ ٹہنیوں میں سے آدھی ٹہنیوں میں سات سات آم لگے ہوئے ہیں - اور باقی آدھی میں آٹھ آٹھ - جن میں ۲۲ آم ابھی کچے ہیں - اور ۲۸ گرے ہوئے - باقی پکے - بتاؤ پکے ہوئے آم کتنے ہیں ؟

۱۹ لاہور سے چلتے وقت ریل کی ایک گاڑی میں ۲۷ سواریاں بیٹھی تھیں - اگر امرتسر تک ۷ سٹیشنوں پر گاڑی ٹھیرے - اور ہر سٹیشن پر ۱۵ آدمی سوار ہوں - اور ۸ اُترتے جائیں - تو آخری سٹیشن پر سے چلتے وقت گاڑی میں کتنی سواریاں ہونگی ؟

۲۰ ایک ڈول میں ۷ لوٹے پانی آتا ہے۔ اور ۱۵ لوٹوں میں گھڑا بھر جاتا ہے۔ تو بتاؤ ۷ گھڑے بھرنے کے لئے کتنے ڈول پانی کے کھینچنے ہونگے ؟

۲۱ میرے کوٹ میں ۴ گز کپڑا لگتا ہے۔ اور واسکٹ میں ایک گز۔ تو بتاؤ جس کپڑے میں میرے ۱۶ کوٹ تیار ہو سکیں۔ اُس میں واسکٹیں کتنی بن سکینگی ؟ اور جس کپڑے میں ۲۰ واسکٹیں بنیں۔ اُس میں کوٹ کتنے بن سکینگے ؟

۲۲ ایک صندوق میں ۳۲ خانے اور ہر خانے میں دو دو آنے ہیں۔ اگر ایک آنے کے ۶ لڈو آئیں۔ تو کُل آنوں کے کتنے آئینگے ؟

۲۳ ایک بزّاز نے ایک دن میں ۱۷ گز مخمل بیچی۔ اور اُس سے دُگنی ململ۔ ۱۴ گز اطلس اور اُس سے تگنی چھینٹ۔ تو بتاؤ کُل کتنے گز کپڑا اُس کا فروخت ہُوا ؟

۲۴ موتی چُور کا لڈو ۲ پیسے کو آتا ہے۔ اور جلیبیاں پیسے کی تین۔ تو بتاؤ ۱۲ لڈوؤں کی قیمت ۱۲۰ جلیبیوں کی قیمت سے کتنے پیسے زیادہ ہوگی ؟

۲۵ ایک کتاب گھر میں ۷۶۵ کتابیں تھیں۔ پیر کے دن ۳۵ اور منگل کے دن ۵۳ اور بدھ کے دن ۱۲۔ جمعرات کے دن ۴۰ اور جمعہ کے دن ۲۵ کتابیں نکالی گئیں۔ اور سنیچر کے دن ۵۰ واپس لی گئیں۔ تو بتاؤ آخر میں کتنی کتابیں کتاب گھر میں رہ گئیں ؟

۲۶ پہلی جماعت کی فیس ایک آنہ۔ دوسری کی دو آنے۔ اور اسی طرح پانچویں کی پانچ آنے ہے ۔ ایک سکول میں پہلی جماعت میں ۳۰ لڑکے ۔ دوسری میں ۲۰ ۔ تیسری میں ۱۰ ۔ چوتھی میں ۹ ۔ پانچویں میں ۴ ہیں ۔ تو اس سکول میں ۲ مہینے کی فیس کتنے آنے ہوئی ؟

۲۷ ایک روپے کا ۵۰ گز فیتہ آتا ہے ۔ تو ۵ روپے کا فیتہ ۸ روپے کے فیتے سے کتنے گز کم ہوگا ؟

۲۸ ارجن سُرجن سے سفر میں ۴۰ میل آگے تھا۔ اگر سُرجن اُس سے ۴ میل روز زیادہ چلے۔ تو کتنے دن کے بعد اُس سے جا ملیگا ؟

۲۹ میری جیب میں ۱۲ آنے تھے۔ مَیں نے ۲۰ رنگترے آنے کے چار چار اَور ۱۲ سیب آنے کے تِین تِین کے حساب سے خرِیدے۔ تو بتاؤ باقی میرے پاس کیا بچ رہا؟

۳۰ ۷ بورِیاں شکر کی تھیں۔ جِن میں سے ہر ایک میں تِین تِین من شکّر تھی۔ اِن میں سے ۹ من شکّر بِک گئی۔ اگر باقی کو ۴ روپے من کے حساب سے بیچا جائے۔ تو کِتنے روپے وُصُول ہونگے؟

۳۱ ایک فَوج برابر کی ۲۴ قطاروں میں کھڑی تھی۔ اَور ہر قطار میں ۲۰ سپاہی تھے۔ تو بتاؤ۔ کہ اگر فَوج ۱۶ قطاروں میں کھڑی کی جائے۔ تو ہر قطار میں کِتنے سپاہی ہونگے؟

۳۲ دو پَیسے انڈے کے حساب سے ۸۴ پَیسوں کے انڈے خرِیدے۔ اِن میں سے ۱۲ انڈے گندے ہو گئے۔ تو بتاؤ کِتنے انڈے اچھّے رہے؟

۳۳ ۱۲ آدمیوں نے مِل کر ۳ من شکّر ۴ روپے من کے حساب سے اَور ۳ من گھی ۴۰ روپے من کے حساب سے خرِیدا۔ تو بتاؤ۔ کہ ہر ایک کو کیا کیا

دینا پڑا ؟

۳۴ ایک شخص نے ۴ تولے سونا ۲۵ روپے تولہ کے حساب سے خریدا۔ اور ۲۲ روپے تولہ کے حساب سے بیچا۔ تو بتاؤ کتنے روپے گھاٹا پڑا ؟

۳۵ ایک شخص ۲۵ روپے ہر مہینے کماتا ہے۔ اور ۱۸ روپے خرچ کرتا ہے۔ تو بتاؤ ۵۶ روپے کتنے مہینوں میں بچائیگا ؟

۳۶ ایک شخص نے ۴۵ بکریاں بیچ کر ان کی قیمت سے ۶۰ بھیڑیں خریدیں۔ اگر ایک بکری کی قیمت چار روپے ہو۔ تو ایک بھیڑ کی قیمت بتاؤ +

۳۷ ۱۶۲ من چاولوں میں سے ۴۳ من خرچ ہو جائیں۔ اور ۲۸ من خراب۔ تو باقی چاولوں سے ۳ روپے من کے حساب سے کتنے روپے وصول ہونگے ؟

۳۸ میرے دائیں ہاتھ میں ۱۴ ریوڑیاں تھیں اور بائیں میں ۱۶۔ میں نے ۶ ریوڑیاں بائیں ہاتھ میں سے دائیں ہاتھ میں ڈال لیں۔ تو بتاؤ اب بائیں ہاتھ کی نسبت دائیں ہاتھ میں کتنے گنی ریوڑیاں ہو گئیں ؟

۳۹ بتاؤ ۱۲ کا ۱۶ گنا ۱۳ کے ۱۴ گنے سے کتنا زیادہ

ہے ؟

۴۰ ۹۲ روپے ایک تھیلی میں تھے۔ اِن میں سے چودہ روپے نکال کر میں نے الگ رکھ لیے۔ اور باقی ۱۳ غریبوں کو برابر برابر بانٹ دیئے۔ تو بتاؤ ہر ایک کو کیا کیا ملا ؟

۴۱ رحیم کو سلطان کے ۱۰۵ روپے دینے تھے۔ اُس نے اپنے ۷ دوستوں سے تیرہ تیرہ روپے لے کر جمع کیے۔ تو بتاؤ آٹھویں دوست سے کتنے روپے لے۔ کہ قرض اُتر جائے ؟

۴۲ اکبر ہر روز ۱۲ میل چلتا ہے۔ اگر اُس کی کُل مسافت ۷۶ میل کی ہو۔ تو چھ دِن کے بعد اُسے کتنی مسافت طے کرنی باقی رہیگی ؟

۴۳ ۴۸ گز کپڑا ۵ آنے گز کے حساب سے خرید کر ۸۰ رومال بنائے۔ تو ایک رومال میں کتنے کا کپڑا لگا ؟

۴۴ میرے پاس ۶ نوٹ دس دس روپے کے ہیں۔ اور ۵ نوٹ بیس بیس روپے کے اور ۴ پچاس پچاس کے۔ تو بتاؤ میرے پاس کُل کتنے روپے ہیں ؟

۴۵ میرے پاس کُل مالیت ۴۵۰ روپے کی ہے۔ جس میں ۴ نوٹ بیس بیس روپے کے اور ۷ دس دس کے اور باقی پچاس پچاس کے ہیں۔ تو بتاؤ پچاس کے نوٹ کتنے ہیں؟

۴۶ ایک چاقو کی قیمت ۸ آنے اور ایک چھری کی قیمت ۶ آنے ہے۔ تو بتاؤ ۱۲ چاقوؤں اور ۱۶ چھریوں پر کتنے آنے خرچ ہونگے؟

۴۷ اگر سلیٹ کی قیمت ۵ آنے اور تختی کی قیمت ۳ آنے ہو۔ تو ۲۱ سلیٹوں کی قیمت میں کتنی تختیاں خریدی جائینگی؟

۴۸ ایک شخص کا ۱۰۰ روپیہ تو نقد چوری گیا۔ اور ستّر ستّر روپے کی تین زیور کی رقمیں اور پچاس پچاس کے تین نوٹ۔ تو بتاؤ اُس کا کُل نقصان کتنے کا ہُوا؟

۴۹ ایک تندرُست آدمی کی نبض منٹ میں ۸۰ بار حرکت کرتی ہے۔ اور ایک بیمار کی ۱۱۰ بار۔ تو بتاؤ ایک گھنٹے یعنی ۶۰ منٹ میں بیمار کی نبض تندرُست کی نبض سے کتنی بار زیادہ حرکت

کرتی ہے ؟

۵۰ ایک دوا بیچنے والے کی دکان میں ۵ کمرے ہیں۔ ہر کمرے میں ۸ الماریاں ہیں۔اور ہر الماری میں ۴۰ شیشیاں دوا کی ہیں۔تو بتاؤ اس کی دکان میں کل کتنی شیشیاں ہیں ؟

۵۱ ایک سکول کی پہلی جماعت میں سے ۳۸ لڑکے پاس ہوئے۔دوسری میں سے ۲۲۔تیسری میں سے ۱۷۔ چوتھی میں سے ۱۳ اور پانچویں میں سے ۱۰۔اگر اس سکول میں کل لڑکے ۱۲۰ ہوں۔تو کتنے لڑکے فیل ہوئے ؟

۵۲ ایک دکاندار ایک چھتری پر چار آنے نفع لیتا ہے۔اگر وہ دن بھر میں ۳۶ چھتریاں بیچے۔اور ۴۴ آنے کا اس کا اپنا خرچ ہو۔تو وہ دن بھر میں کتنے آنے کمائیگا ؟

۵۳ ایک کوٹ کی سلائی ۱۲ آنے اور ایک واسکٹ کی ۴ آنے ہے۔تو بتاؤ جتنے آنوں میں ۱۲ کوٹ سلوائے جائیں۔اتنے میں کتنی واسکٹیں سلوائی جائینگی ؟

۵۴ ایک تختۂ کاغذ میں ۸ صفحے کی کاپی بنتی ہے - تو
ایک دستے یعنی ۲۴ تختۂ کاغذ کی کاپی کے صفحے ۲۰۰
سے کتنے کم ہونگے ؟
۵۵ ایک صاحب کے دھوبی کی تنخواہ ۴ روپے مہینہ اور
درزی کی ۶ روپے اور سائیس کی ۷ روپے ہے - تو
ایک سال یعنی ۱۲ مہینوں میں اُسے سب کو کیا
دینا پڑتا ہے ؟
۵۶ بیس بیس روپے کے کتنے نوٹ ہوں - کہ اُن سے
پچاس پچاس روپے کے ۸ نوٹ خریدے جا سکیں ؟
۵۷ ایک سپاہی کی وردی پر ۷ روپے خرچ ہوتے
ہیں - اور پولیس کی وردیوں پر ۹۸۰ روپے خرچ
ہُوئے - مگر ۱۰۰ سپاہیوں کو وردی نہ ملی - تو بتاؤ -
کہ پولیس میں کُل کتنے سپاہی ہونگے ؟
۵۸ میرے پاس پانچ پانچ روپے کے آٹھ نوٹ تھے -
مَیں نے بازار سے ۶ روپے کے چاول ۱۲ روپے کی
کھانڈ خریدی - تو بتاؤ میرے پاس کتنے نوٹ اور
اُن کے ساتھ کتنے روپے باقی رہے ؟
۵۹ ایک سکُول میں پانچویں جماعت کے ۵ لڑکوں نے

پانچ پانچ آنے چندہ دِیا۔ اَور چوتھی کے چار لڑکوں
نے چار چار آنے چندہ دِیا۔ اَور تیسری کے تین
لڑکوں نے تین تین آنے۔ دُوسری کے دو لڑکوں
نے دو دو آنے اَور پہلی کے صِرف ایک لڑکے
نے ایک آنہ دِیا۔ یہ ساری رقم گیارہ اندھوں کو
برابر برابر بانٹ دی گئی۔ تو بتاؤ ہر ایک اندھے
کو کیا مِلا؟

۶۰ اگر ۱۲ گھروں میں چار چار لڈّو دِئے جائیں۔ اَور
۷ گھروں میں تین تین اَور تین گھروں میں سات
سات۔ تو کُل کِتنے لڈّو خرچ ہونگے؟

۶۱ ایک شخص نے ۶۷ روپے میں ۹ بھیڑیں خرِیدیں۔
اَور کُچھ بکرِیاں۔ ایک بھیڑ کی قیمت ۳ روپے دی۔
اَور ایک بکری کی قیمت ۴ روپے۔ تو بتاؤ بکرِیاں
کِتنی خرِیدی تھِیں؟

۶۲ ایک گاؤں میں ۴۵ گھر ہَیں۔ اَور ہر گھر میں
۱۲ آدمی۔ تو بتاؤ اُس گاؤں کی آبادی ۶۰۰ سے
کِتنی کم اَور ۵۰۰ سے کِتنی زیادہ ہے؟

۶۳ ۴ شخصوں نے مِل کر ۱۲ بورِیاں چاولوں کی خرِیدیں۔

اگر ایک بوری کی قیمت ۱۴ روپے ہو - تو ہر ایک
کو کیا کیا دینا پڑا ؟

۶۴ ایک شخص نے ۱۰۸ روپے کو بیلوں کی جوڑی خریدی
اور ۴۸ روپے اُن کے کرائے سے وصول ہوئے -
اور ۱۲ روپے اُن کی خوراک میں خرچ ہوئے - اگر
اب وہ اُن بیلوں کو ۸۲ روپے کو بیچ ڈالے - تو
اُسے ایک بیل پر کیا نفع ہو ؟

۶۵ ایک سکول کی پہلی جماعت میں ۲۸ لڑکے تھے -
اور دوسری میں ۲۰ - سنیچر کے دن پہلی جماعت
میں ۷ نئے لڑکے داخل ہوئے - اور دوسری سے ۵
غیر حاضر رہے - تو بتاؤ پہلی جماعت کے سب
لڑکے دوسری سے کتنے گنے ہوئے ؟

۶۶ ایک مزدور کی ایک دن کی مزدوری ۵ آنے ہے -
اور اُس کا خرچ ۳ آنے - بتاؤ ۳۰ دن کے مہینے
میں اُسے کتنے آنے بچ رہتے ہیں ؟

۶۷ جرّاب کا ایک جوڑا ۵ آنے کو آتا ہے - اور دستانوں
کا ایک جوڑا ۸ آنے کو - تو بتاؤ - کہ ۵۴ دستانوں
کی قیمت میں کتنے جوڑے جرّاب کے خریدے

جا سکتے ہیں ؟

۶۸ ایک گوالے کے پاس ۷۶ گائیں ہیں - اور ہر ایک ۴ سیر دُودھ روز دیتی ہے - اور دو آنے سیر دُودھ بکتا ہے - اگر ایک گاے ۶ آنے روز کھاتی ہو - تو بتاؤ وُہ گوالا ہر روز کیا کما لیتا ہے ؟

۶۹ بتاؤ ۳۵ کا ۴ گنا ۲۰ کے ۶ گُنے سے کتنا زیادہ ہے اور ۳۰ کے پانچ گُنے سے کتنا کم ؟

۷۰ ۹۷ میں سے ۴۰ گھٹا دیں - تو پانچ کم ۷۰ سے کتنے زیادہ رہ جائینگے ؟

۷۱ ایک گاڑی ۲۵ میل ایک گھنٹے میں چلتی ہے - دُوسری ۳۰ میل - تو بتاؤ ۱۵۰ میل کا سفر پہلی گاڑی دُوسری گاڑی سے کتنی دیر بعد طے کریگی ؟

۷۲ موہن ایک گھنٹے میں ۶ میل چلتا ہے اور سوہن ۴ میل - تو بتاؤ موہن ۴۸ میل کا فاصلہ سوہن سے کتنے گھنٹے پہلے ختم کریگا ؟

۷۳ ایک اشرفی ۱۶ روپے کی ہوتی ہے - اور ایک مُہر ۲۰ روپے کی - تو بتاؤ ۲۰ مُہریں ۲۰ اشرفیوں کی

نِسبت کِتنے روپے زِیادہ کی ہوتی ہَیں ؟

۷۴ رحیم ۶ آنے روز کماتا ہے - کریم ۹ آنے اَور دیا رام ۵ آنے - تینوں نے اپنی تین دِن کی کمائی ۳۰ غریبوں کو بانٹ دی - تو بتاؤ ہر ایک غریب کو کیا کیا مِلا ؟

۷۵ بیلی رام کو ایک ساہوکار کے ۹۸ روپے دینے ہَیں- اگر ۲۳ روپے اُسی وقت دے دے - اَور باقی ۱۵ روپے مہینے کے حساب سے ادا کرے - تو اُس کا کُل قرضہ کِتنے مہینے بعد اُتر جائیگا ؟

۷۶ مَیں نے ۱۰ روپے کے ۲ نوٹ دے کر ۳ روپے کے چاول - ۲ روپے کا گھی اَور ۸ روپے کا آٹا خریدا - تو بتاؤ دُکاندار مُجھے کِتنے روپے واپس دیگا ؟

۷۷ مَیں نے ۲۵ روپے تولہ کے حساب سے ۳ تولے سونا اَور ایک روپے تولہ کے حساب سے ۹ تولے چاندی خریدی - اَور بیس روپے کے چار نوٹ اَور دس روپے کا ایک نوٹ صرّاف کو دِیا - تو بتاؤ مُجھے کِتنے روپے واپس لینے چاہِئیں ؟

۷۸ ایک شخص ۴ آنے روز کماتا ہے۔ اور ۲ آنے روز کا قرضدار ہو جاتا ہے۔ تو بتاؤ ۳۰ دِن کے مہینے میں اُس کا خرچ کتنا ہوگا؟

۷۹ ۵ آدمیوں نے مل کر ۲۵ بَیل خریدے۔ اور ہر بَیل کے ۳۰ روپے دِئے۔ تو بتاؤ ہر ایک نے کیا کیا دِیا؟

۸۰ میلے کے دِن موہن نے ۸ آنے اور سوہن نے ۱۲ آنے اور مُول راج نے دونو کے برابر آنے خرچ کئے۔ اور آتے وقت مُول راج کے پاس ۲ آنے بچ رہے۔ تو بتاؤ اُس کے پاس کُل کتنا خرچ تھا؟

## جوابات

| | |
|---|---|
| ۱ ۱۰۰ درخت + | ۸ ۱۱۲ روپے + |
| ۲ ۱۲ گز + | ۹ ۱۰۳ دُکانیں + |
| ۳ ۱۴ من + | ۱۰ پانچ پانچ پیسے + |
| ۴ چار چار آم + | ۱۱ ۱۰۲ جانور + |
| ۵ ۱۰ مہینے بیس + | ۱۲ ۴۰۰ لڑکے + |
| ۶ تگنی + | ۱۳ ۲۰۰ دِن + |
| ۷ ۱۴۵ روپے + | ۱۴ ۱۱۰ روپے |

۱۵ تیس تیس انار ÷
۱۶ دو دو روپے حصّے میں آئے
اور ۱۲ روپے باقی بچے ÷
۱۷ ۱۵۰ سوال ÷
۱۸ ۴۰ آم ÷
۱۹ ۷۶ سواریاں ÷
۲۰ ۱۵ ڈول ÷
۲۱ ۶۴ واسکٹیں اور ۵ کوٹ ÷
۲۲ ۳۸۴ لڈّو ÷
۲۳ ۱۰۷ گز ÷
۲۴ ۲۰ پیسے ÷
۲۵ ۶۵۰ کتابیں ÷
۲۶ ۳۱۲ آنے ÷
۲۷ ۱۵۰ گز ÷
۲۸ ۱۰ دن کے بعد ÷
۲۹ ۳ آنے ÷
۳۰ ۴۸ روپے ÷
۳۱ تیس سپاہی ÷
۳۲ ۳۰ انڈے ÷
۳۳ گیارہ گیارہ روپے ÷
۳۴ ۱۲ روپے ÷
۳۵ ۸ مہینے ÷
۳۶ ۳ روپے ÷
۳۷ ۲۰۰ روپے ÷
۳۸ دُگنی ÷
۳۹ ۱۰ ÷
۴۰ چھ چھ روپے ÷
۴۱ ۱۴ روپے ÷
۴۲ ۴ میل ÷
۴۳ ۳ آنے ÷
۴۴ ۳۶۰ روپے ÷
۴۵ ۶ نوٹ ÷
۴۶ ۱۹۲ آنے ÷
۴۷ ۳۵ تختیاں ÷
۴۸ ۴۶۰ روپے کا ÷
۴۹ ۱۸۰۰ بار ÷
۵۰ ۱۶۰۰ [illegible]یاں ÷
۵۱ ۲۰ لڑکے ÷
۵۲ ۱۰۰ آنے ÷
۵۳ ۳۶ واسکٹیں ÷
۵۴ ۸ صفحے ÷
۵۵ ۲۰۴ روپے ÷
۵۶ ۲۰ نوٹ ÷
۵۷ ۲۴۰ سپاہی ÷

۵۸ ۱۰ نوٹ اور ۲ روپے +

۵۹ ۵ آنے +

۶۰ ۹۰ لڈو +

۶۱ ۱۰ بکریاں +

۶۲ ۶۰۰ سے ۶۰ کم اور ۵۰۰ سے ۴۰ زیادہ +

۶۳ ۴۲ روپے فی آدمی +

۶۴ ۵ روپے +

۶۵ ۳ گنے ۲ گنے +

۶۶ ۶۰ آنے +

۶۷ ۷۲ جوڑے +

۶۸ ۱۵۲ آنے +

۶۹ ۲۰ زیادہ اور ۱۰ کم +

۷۰ ۱۹ +

۷۱ ایک گھنٹہ +

۷۲ ۴ گھنٹے +

۷۳ ۸۰ روپے +

۷۴ دو دو آنے +

۷۵ ۵ مہینے +

۷۶ ۷ روپے +

۷۷ ۶ روپے +

۷۸ ۱۸۰ آنے +

۷۹ ۱۵۰ روپے فی آدمی +

۸۰ ۲۲ آنے +

| نمبر شمار | قاعدے | مثالیں |
| --- | --- | --- |
| ۷ | حرفِ مکسور کے نیچے دو جگہ کے سوا سب جگہ زیر لکھا گیا - اوّل یاے مجہول کے ماقبل - دوسرے یاے معروف کے ماقبل جو لفظ کے آخر میں ہے + | دیر - دے - دی + |
| ۸ | حرفِ مضموم کے بعد اگر واوِ مجہول نہیں ہے - تو اُس پر پیش لکھا گیا + | شُکر |
| ۹ | واوِ معروف کے ماقبل پیش لکھا گیا + | دُور |
| ۱۰ | واوِ مجہول کے ماقبل پیش نہیں لکھا گیا + | زور |
| ۱۱ | الف - واؤ اور یے کے سوا لفظ کے درمیان جو حرف ساکن ہے - اُس پر جزم لکھا گیا + | صبْر |
| ۱ | اِستفہام کی علامت | ؟ |
| ۲ | ندا - تعجّب - حسرت - دُعا - قسم - خوشی کی علامت | ! |
| ۳ | تھوڑے وقفے کی علامت | - |
| ۴ | پُورے وقفے کی علامت | + |

ہدایت - جہاں پُورا وقفہ ہے - وہاں پڑھنے میں زیادہ ٹھیرنا چاہیے - باقی جگہ کم +